وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِہَا

''اور اللہ کے سب نام اچھے ہیں پس انہیں ناموں سے اسے پکارو''

(الاعراف: ۱۸۰)

# تحفۂ سعادت

مصنف

مولانا محمد مسعود ازہر

ناشر

مکتبہ حسن

# فہرست

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرض حال

اللہ تعالیٰ کے پیارے ناموں کے ساتھ زیادہ مضبوط تعلق ''دجیل'' میں قائم ہوا۔ وہاں ان پیارے ناموں کے ورد سے بہت فائدے ملے اور بے حد سکون حاصل ہوا۔ قید سے رہائی کے بعد اسماء الحسنیٰ کے ساتھ تعلق اور محبت میں الحمدللہ اضافہ ہوتا چلا گیا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی خاص رحمت اور عنایت تھی۔ تب خیال آیا کہ اس موضوع پر کچھ محنت کی جائے اور اپنے مسلمان بھائیوں اور بہنوں کو اس عظیم خزانے کی طرف بلایا جائے۔ اس سلسلے میں پہلا مرحلہ کتابیں جمع کرنے کا، دوسرا مرحلہ ان سے استفادہ کرنے کا اور تیسرا مرحلہ خاص خاص چیزوں کو مرتب کرکے کتابی شکل دینے کا تھا......

اس وقت خیال یہ تھا کہ کسی قدر تحقیقی اور روحانی کتاب منظر عام پر لانے کی کوشش کی جائے تاکہ مسلمان اسماء الحسنیٰ کو سمجھیں بھی اور پڑھیں بھی۔ لیکن ہر خواہش اور تمنا پوری ہو جائے ایسا نہیں ہوتا۔ اور پھر بندہ جن کاموں میں گھرا ہوا ہے ان میں کاغذ و قلم کے ساتھ رشتہ جوڑے رکھنا بس اللہ تعالیٰ کی خاص توفیق ہی سے ممکن ہے۔

اسماء الحسنیٰ پر کام کی ابھی تمہید باندھی ہی تھی کہ دنیا جنگ کی لپیٹ میں آ گئی۔ ۱۱ ستمبر ۲۰۰۱ء امریکا پر حملہ ہوا جبکہ ۷ اکتوبر ۲۰۰۱ء ساری دنیا نے مل کر امارت اسلامی افغانستان پر حملہ کر دیا۔ ایسے حالات میں کتاب مرتب کرنا مشکل



ہی نہیں ناممکن ہو گیا۔ مگر اللہ تعالیٰ قادر بھی ہے اور قدیر بھی اس نے توفیق عطا فرما دی اور بندہ نے بالاکوٹ کی پہاڑیوں پر بیٹھ کر مالک الملک کے بھروسے پر کام شروع کر دیا۔

خیال تھا کہ ہر اسم مبارک کا ترجمہ اور اس کے بعض خواص و معارف کا تذکرہ آ جائے گا تو مسلمانوں کا ذہن ادھر متوجہ ہو جائے گا پھر وہ خود ہی آگے بڑھتے چلے جائیں گے۔ مگر ترجمہ اور خواص کا کام تو ہو گیا کچھ اور مفید چیزیں بھی جمع ہو گئیں البتہ معارف پر کام نہ ہو سکا۔ اب اگر اس کے انتظار میں کتاب کا مسودہ ساتھ لئے اپنے سفر بھگتاتا رہوں تو اس میں تیار شدہ کام کے ضائع ہونے کا خطرہ ہے۔ جبکہ دوسری طرف بعض قریبی رفقاء نے کتاب کے مسودے کو دیکھ کر...... موجودہ دردناک حالات میں اس کی فوری اشاعت کا مشورہ دیا ہے......

خلاصہ یہ ہے کہ چند دن کی ناقص محنت حاضر خدمت ہے، ''ہر مسلمان اللہ تعالیٰ کا نام لے'' یہ اس کتاب کی اصل غرض ہے...... اگر کوئی مجھ مسافر کو دعاؤں سے نواز دے گا تو یہ اس کا احسان ہوگا...... اللہ تعالیٰ مجھے' میرے والدین' اہل خانہ' عزیز و اقارب' احباب اور تمام امت مسلمہ کو اسماء الحسنیٰ کی برکات نصیب فرمائے۔ دنیا میں اپنی راہ پر رکھے' ایمان و شہادت والا حسن خاتمہ عطاء فرمائے اور آخرت میں اپنی غفاری کا معاملہ فرما کر بخشش فرمائے۔

وما ذلک علی اللہ بعزیز

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ سیدنا محمد

وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین

۱۸/ شعبان ۱۴۲۲ھ بمطابق ۴/ نومبر ۲۰۰۱ء، بعد نماز مغرب

## اسماء الحسنیٰ پڑھنے والوں کے لئے

# دس رہنما باتیں

(۱) یہ مجموعہ اس خواہش، تمنا اور حرص کے تحت جمع کیا گیا ہے کہ زیادہ سے زیادہ لوگ بس صرف اور صرف میرے اللہ کو پکاریں اور اس کے پیارے پیارے ناموں کے ورد سے دنیا و آخرت کے مزے لوٹیں۔

(۲) میرا ناقص خیال یہ ہے کہ جب انسان کو زمین پر بھیجا گیا تو اس کے گرد مسائل اور ذمہ داریوں کا ہجوم تھا۔ اکیلا انسان کیا کچھ کرے؟ ایک طرف دنیاوی تقاضے تو دوسری طرف آخرت کی تیاری کا حکم، ایک طرف فطری اور بشری کمزوریاں تو دوسری طرف عبادت کی ذمہ داری...... ان مشکلات سے خلاصی کے لئے انسان کو اسماء الحسنیٰ کا تحفہ دیا گیا۔ جن میں اس کے جملہ مسائل کا حل موجود ہے اور وہ ان اسماء الحسنیٰ کی روشنی، رہنمائی اور ہدایت میں وہ سب کچھ کرسکتا ہے جو کچھ اسے کرنا چاہیے اور ان تمام چیزوں سے بچ سکتا ہے جن سے اسے بچنا چاہیے۔ وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا......

پس خوش نصیب ہے وہ شخص جو
اسماء الحسنیٰ کی طرف متوجہ ہو، انہیں یاد کرے، سمجھے، خوب پڑھے اور ان میں غور کرے۔

(۳) انسان اپنی فطری کمزوری کی وجہ سے ''ترغیب'' کا محتاج ہے،



ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ جب اسے پتہ چلتا کہ میرے پیارے رب کے پیارے پیارے نام ہیں اور اس نے ان ناموں کے ذریعے خود کو پکارنے اور مانگنے کا حکم دیا ہے اور حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو ان ناموں کو یاد کرے گا جنت میں جائے گا۔ بس یہ فوراً ان ناموں (اسماء الحسنیٰ) میں مگن ہو جاتا اور اپنی زندگی کے ہر سانس کو ان ناموں کے ذکر سے معطر کر کے ان خزانوں کو پالیتا جو ان ناموں کے اندر چھپے ہوئے ہیں مگر اکثر انسان ایسا نہیں کرتے...... انہی کی ترغیب کے لئے اسماء الحسنیٰ کے کچھ خواص جمع کر دیئے گئے ہیں۔ یہ خواص قرآن و سنت سے ماخوذ نہیں ہیں بلکہ ماضی میں اللہ والوں نے ان پیارے ناموں سے جو منافع کمائے انہوں نے ان کو لکھ دیا تا کہ دوسرے لوگ بھی ان منافع کو حاصل کرسکیں۔ یہ خواص اسماء الحسنیٰ کے کمالات کا احاطہ نہیں کرسکتے بلکہ یہ تو ایسا ہے: جس طرح جنت کے پھلوں کو سونگھا کر جنت کی ترغیب دی جائے، خوشبو اپنی جگہ مگر ذائقہ یقیناً اس سے بڑھ کر ہوتا ہے۔ پس یہ خواص خوشبو کی طرح ہیں مگر جو یقین کے ساتھ ان اسماء کو پڑھے گا وہ انشاء اللہ اس ذائقے کو پالے گا جو خوشبو سے بہت افضل اور اعلیٰ ہے۔

(۴) اسماء الحسنیٰ کے بعض خواص کو دیکھ کر لوگ حیرانی سے پوچھتے ہیں کہ چند بار یہ نام پڑھ کر اتنا بڑا فائدہ کیسے حاصل ہوسکتا ہے؟ ایسے لوگوں کے لئے بس اتنی گزارش ہے کہ وہ دوبارہ اپنے دل کو یہ بات یاد دلائیں کہ آخر یہ نام کس ذات کے ہیں؟

کیا اس سے بڑھ کر یا اس سے بڑی بھی کوئی چیز ہے؟ نہیں ہرگز نہیں...... تو پھر شک، شبے اور خلجان کی کیا بات ہے ــ **بے شک** اسماء الحسنیٰ کے ورد سے ان خواص سے بڑھ کر فوائد ملتے ہیں کوئی دل دے کر تو دیکھے......

(۵) عدد اور مقدار کا اپنا ایک اثر ہے۔ حکیم کا نسخہ پڑھیں، چھٹانک، تولے اور ماشے کے فرق سے دوائی کی تاثیر بدل جاتی ہے۔ حالانکہ چیز وہی ہوتی ہے مگر مقدار اور وزن اس کے اثر کو تبدیل کر دیتے ہیں۔

ایک انسان کوئی بات ایک بار سن کر یاد کر لیتا ہے مگر دوسرے انسان کو یہی بات تین بار سننے سے یاد ہوتی ہے۔ حالانکہ زبان اور کان ایک جیسے ہیں۔ ایک شخص کتنی قوت برداشت رکھتا ہے؟ اس کا تعلق بھی بعض اوقات عدد اور مقدار سے ہوتا ہے۔ اسی طرح گرمی، سردی، آگ اور پانی کے درجہ حرارت اور درجہ برودت (ٹھنڈک) کے اپنے آثار ہوتے ہیں...... آج کل کے ریڈیائی آلات بھی عدد اور مقدار کے اثر کا برملا اعلان کرتے ہیں......

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بعض دعاؤں اور کلمات کے ساتھ ان کی تعداد بھی متعین فرمائی جو عدد اور مقدار کے مؤثر ہونے کی سب سے قوی، مضبوط اور معتبر دلیل ہے...... بس اس مجموعے میں اسماء کے پڑھنے کی تعداد اور مقدار کو کسی تجربہ کار حکیم کے تولے اور چھٹانک کے تناظر میں دیکھا جائے نہ کہ سنت و بدعت کی تعریف کے تناظر میں......

(۶) انسانوں نے دین و دنیا کو الگ الگ کر لیا جبکہ اسلام میں یہ دونوں اکٹھے چلتے ہیں پس جن اسماء کے خواص میں کچھ دنیاوی فوائد لکھے ہیں ان کے ساتھ ان اسماء میں بے شمار دینی فوائد بھی ہیں۔ اسی طرح جن اسماء کے دینی خواص لکھے ہیں ان کے ورد میں بے شمار دنیاوی فوائد بھی ہیں۔

اللہ تعالیٰ مومن کو وہ دین دیتا ہے جس میں دنیا کی بھلائی بھی ہوتی ہے اور اسے وہی دنیا دیتا ہے جو اس کے دین کے لئے نافع ہوتی ہے۔

(۷) پاگل آدمی کسی کو گالی دے یا تعریف کرے اس کی زبان سے نکلے ہوئے کلمات کی کوئی خاص تاثیر نہیں ہوتی...... کیونکہ سب جانتے ہیں کہ



وہ قصد، ارادے، نیت اور توجہ سے نہیں بولتا لیکن اگر پاگل کی زبان سے نکلے ہوئے کلمات کو کوئی عقل مند شخص اپنی زبان سے ادا کرے گا تو اس کے اثرات فوراً ظاہر ہوں گے اور بعض اوقات معاملہ ہاتھا پائی تک جا پہنچے گا۔ کیا خیال ہے اگر اسماء کا ورد توجہ، قصد اور ارادے سے کیا جائے یا بے توجہی کے ساتھ محض رسم پوری کی جائے تو کیا دونوں کی تاثیر ایک جیسی ہو سکتی ہے؟

(۸) نفع دینا اور نقصان سے بچانا یہ سب صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے قبضہ، قدرت میں ہے۔ اس لئے وہی ورد، وظیفہ اور دعا کام آتی ہے جس کا مقصد اللہ تعالیٰ کو راضی کرنا ہو...... باقی خواص کا درجہ ثانوی ہے اللہ تعالیٰ راضی ہوگا تو سارے خواص و فوائد نصیب ہوں گے...... لیکن اگر وہ راضی نہ ہوا تو پھر...... کیا ورد...... کیا وظیفہ...... اور کیا خواص؟......

(۹) پاک چیزوں کو ناپاک مقاصد کے لئے استعمال کیا جائے تو سوائے ہلاکت کے اور کچھ ہاتھ نہیں آتا...... کھانا جس قدر قیمتی کیوں نہ ہو اگر ناک میں ڈالا جائے یا کان میں گھسایا جائے تو وہ فائدہ نہیں نقصان دے گا...... اسماء الحسنیٰ کے ذریعے ناپاک محبت، فضول ظالمانہ شہرت، اہل اللہ کے خلاف بد دعا جیسے مقاصد حاصل کرنے والے اپنی تباہی کے سوا اور کچھ نہیں پاتے۔ جب حلال میں ساری لذتیں موجود ہیں تو حرام میں منہ مارنے کی کیا ضرورت ہے...... اس بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرنا چاہیے اور اس کے ناموں کے ذریعے اپنی اصلاح کرنی چاہیے۔

(۱۰) خاص خاص مقاصد کے لئے خاص خاص اسماء پڑھنا کچھ برا نہیں لیکن کام کی بات یہ ہے کہ پہلے ان اسماء کو اختیار کیا جائے جو نفس کی اصلاح، مخلوق سے بے نیازی اور محبت الٰہی کے خصوصی خواص رکھتے ہیں پھر

باقی اسماء کو پڑھا جائے اور اس بات کو ہرگز نہ بھلایا جائے کہ یہ سارے اسماء اعلیٰ وارفع ہیں اس لئے ان تمام کے ورد سے غفلت نہ کی جائے بلکہ نثر یا نظم کی صورت میں تمام اسماء کے ورد کو معمول بنایا جائے۔

یہ سارے اسماء گھر کے بچوں کو بھی یاد کرائے جائیں اور ان کے ذکر سے اپنے گھروں اور محفلوں کو ایمانی نور اور روحانی سکون بخشا جائے۔

# ایک سوال اور اس کا جواب

گناہوں کے مارے اور مصیبتوں کے پسے ہوئے پریشان حال' دکھی اور زخم خوردہ مسلمان...... جنھیں ایک طرف ان کا اژدہا صفت نفس امارہ ہر گھڑی ڈستا ہے اور انھیں شرمندگی کے گڑھوں میں ہر آن گھسیٹتا ہے...... دوسری طرف شیطان ان پر ہر دم اپنے گھڑ سوار اور پیادہ دستوں کے ذریعے حملہ آور ہوتا ہے اور ان کو اسلام اور انسانیت کے خوبصورت راستے سے ہٹا کر ظلم' تکبر' شہوت پرستی' بدفطری' حرام خوری' حرام کاری...... اور حرام بینی کے جہنمی راستوں پر پہنچتا ہے اور انھیں اپنی خلقت وفطرت تک تبدیل کر کے حزب الشیطان کے ناری ٹولے میں شامل ہونے کی دعوت دیتا ہے...... نفس اور شیطان کی مار سے خستہ حال ان مسلمانوں کو...... دنیاوی مصائب' پریشانیاں' فقر وفاقہ اور ذلت بھی اپنا شکار بناتی ہے...... یہ بے چارے کہاں جائیں؟

یہ مجموعہ اسی سوال کا جواب ہے...... انسان . . . . . . کو پیدا کرنے والا...... اور اس سے محبت کرنے والا...... اللہ جل شانہ...... جو رحیم بھی ہے اور کریم بھی...... جو قوی بھی ہے...... اور رحمان بھی...... جو ودود بھی ہے اور



قیوم بھی...... اس درماندہ' پریشان حال' زخم خوردہ' دکھی اور خستہ حال انسان کو تھام سکتا ہے...... بندہ ذرا ادھر توجہ کر کے تو دیکھے...... اور اسماء الحسنیٰ کے خوبصورت باغ کی سیر تو کرے...... تب وہ ہر قدم پر چونکے گا اور خوشی سے مست ہو کر اس باغ کے پھلوں' پھولوں' تالابوں اور سیرگاہوں سے سکون پائے گا...... ہر لمحہ سیر ہوگا اور جتنا سیر ہوتا جائے گا' اسی قدر اس کی روحانی تشنگی لذت بھری لہروں کے ساتھ بڑھتی چلی جائے گی اور وہ ان حسین اور محفوظ گذرگاہوں میں گم ہو جائے گا جہاں وہ ہوگا اور اس کا رب...... جہاں نہ شیطان کی چلتی ہے اور نہ نفس کی اور جہاں پریشانیاں ہاتھوں میں راحت اور یُسر کے پھول لئے راحتوں سے زیادہ حسین بن جاتی ہیں...... کاش بندے اسماء الحسنیٰ کا راستہ پالیں...... انہیں پڑھیں' سمجھیں' اپنائیں اور زندگی کا مزہ پائیں۔

# اسماء الحسنیٰ کی تعداد

ترمذی شریف کی معروف حدیث میں اللہ تبارک وتعالیٰ کے ننانوے نام ذکر کیے گئے ہیں جبکہ قرآن وسنت میں ان ننانوے ناموں کے علاوہ اور بھی کئی نام وارد ہوئے ہیں۔ بعض علماء کے نزدیک اسماء الحسنیٰ کی کل تعداد چار ہزار ہے جن میں سے بعض بندوں کو بتائے گئے ہیں بعض خصوصی طور پر صرف انبیاء کرام اور فرشتوں کو سکھائے گئے ہیں جبکہ بعض صرف اللہ تعالیٰ کے علم میں ہیں...... ہم سب سے پہلے ترمذی شریف کی روایت ذکر کریں گے جب کہ کتاب کے آخر میں بعض دیگر ناموں کا تذکرہ ہوگا۔

## حدیث ترمذی

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں جو انہیں یاد کرے گا جنت میں داخل ہوگا۔

ھو اللہ الذی لا الہ الاھو الرحمن' الرحیم' الملک' القدوس' السلام' المومن' المھیمن' العزیز' الجبار' المتکبر' الخالق' الباری' المصور' الغفار' القھار' الوھاب' الرزاق' الفتاح' العلیم' القابض' الباسط'



الخافض' الرافع' المعز' المذل' السمیع' البصیر' الحکم' العدل' اللطیف' الخبیر' الحلیم' العظیم' الغفور' الشکور' العلی 'الکبیر' الحفیظ' المقیت' الحسیب' الجلیل' الکریم' الرقیب' المجیب 'الواسع' الحکیم 'الودود' المجید' الباعث' الشھید' الحق' الوکیل' القوی' المتین' الولی' الحمید' المحصی' المبدی' المعید' المحی' الممیت' الحیّ' القیوم' الواجد' الماجد' الواحد' الصمد' القادر' المقتدر' المقدم' المؤخر' الاول' الآخر' الظاھر' الباطن' الوالی' المتعالی' البر' التواب' المنتقم' العفو' الرؤف' مالک الملک' ذوالجلال والاکرام' المقسط' الجامع' الغنی' المغنی' المانع' الضار' النافع' النور' الھادی' البدیع' الباقی' الوارث' الرشید' الصبور

(ترمذی کتاب الدعوات)

اسی روایت کو مدنظر رکھتے ہوئے انشاء اللہ ان ننانوے ناموں اور اسم مبارک ''الاحد'' کے ترجمے عدد اور خواص پر اس مجموعے میں بحث کی جائے گی اور مجموعے کے آخر میں دیگر احادیث وروایات میں مروی ناموں کی ایک فہرست ذکر کی جائے گی۔

واللہ الموفق وھو ولی التوفیق

# اسماء الحسنیٰ

اسم......ترجمہ......عدد......خواص

اگلے صفحات میں ہم ترمذی شریف کی روایت میں وارد اسماء الحسنیٰ میں سے ہر ایک کا ترجمہ، عدد اور بعض خواص ذکر کر رہے ہیں، اللہ تعالیٰ ان اسماء مبارکہ کی خصوصی برکات ہم سب مسلمانوں کو عطا فرمائے۔

آمین ثم آمین



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۱) اللہ جل جلالہ

ترجمہ: یہ اسم ذات ہے

عدد: ۶۶

### خواص

(۱) روزانہ ایک ہزار بار پڑھنے سے کمال یقین نصیب ہوتا ہے۔

(۲) جمعہ کے دن نماز جمعہ سے پہلے پاک وصاف ہو کر خلوت میں پڑھنے سے مقصود آسان ہو جاتا ہے خواہ کیسا ہی مشکل ہو۔

(۳) جس مریض کے علاج سے اطبا عاجز آ گئے ہوں اس پر پڑھا جائے تو اچھا ہو جاتا ہے بشرطیکہ موت کا وقت نہ آ گیا ہو۔

(۴) ہر نماز کے بعد سو بار کا وظیفہ کرنے والا صاحب باطن وصاحب کشف ہو جاتا ہے۔

(۵) ۶۶ بار لکھ کر دھو کر مریض کو پلائیں اللہ تعالیٰ شفا عطا فرماتا ہے۔ خواہ مرض آسیب کیوں نہ ہو۔

(۶) آسیب زدہ کے لئے کسی برتن میں اسم اللہ اس برتن کی گنجائش کی تعداد لکھ کر آسیب زدہ پر چھڑکیں تو اس پر مسلط شیطان جل جاتا ہے۔

(۷) جو شخص اسم 'اللہ' کو محبت الٰہی کی وجہ سے پڑھے گا اور شک نہیں کرے گا تو وہ صدق یقین میں سے ہوگا۔

(۸) جو ہر نماز کے بعد سات بار ھو اللہ الرحیم پڑھتا رہے گا اس

کا ایمان سلب نہیں ہوگا اور وہ شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

(۹) جو شخص ایک ہزار بار یا اللہ یاھو پڑھے گا اس کے دل میں ایمان اور معرفت کو مضبوط کر دیا جائے گا۔

(۱۰) جو شخص جمعہ کے دن عصر کی نماز پڑھ کر قبلہ رخ بیٹھ کر مغرب تک یا اللہ یا رحمن پڑھتا رہے پھر وہ جس چیز کی دعا کرے اللہ تعالیٰ اسے وہ عطا فرمائے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الرحمن (۲)

ترجمہ: بڑا مہربان ۔ بہت بخشنے والا

عدد: ۲۹۸

## خواص

(۱) ہر نماز کے بعد سو بار پڑھنے سے قلب کی غفلت اور نسیان دور ہو جاتا ہے اور دنیا کے معاملات میں مدد کی جاتی ہے۔

(۲) اس اسم کو کثرت سے پڑھنے والا ہر امر مکروہ سے محفوظ رہتا ہے۔

(۳) اسے لکھ کر اور دھو کر پلانے سے گرم بخار سے شفا نصیب ہوتی ہے۔

(۴) جو کوئی صبح کی نماز کے بعد دو سو اٹھانوے بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر بہت رحم فرمائے گا۔

(۵) جو کوئی اکتالیس دن تک روزانہ اکتالیس بار یا رحمٰن الدنیا والآخرۃ ویا رحیمھما پڑھے گا اس کی ضروری حاجت پوری ہو جائے گی۔

(۶) جو کسی حاکم کے سامنے یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَرَحِیْمَ الْاٰخِرَۃِ بحق یا بدوحُ پڑھتا جائے اور دم کرتا جائے اس پر حاکم سختی نہیں کرے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (٣) الرَّحِیْمُ جل جلالہٗ

ترجمہ: بہت رحم کرنے والا

عدد: ٢٥٨

### خواص

(١) جو ہر روز سو بار پڑھنے کا معمول بنائے اسے اللہ تعالیٰ کی رحمت نصیب ہوتی ہے اور لوگوں کے قلوب اس کے لئے نرم ہوجاتے ہیں۔

(٢) جو اس کا کثرت سے ورد کرتا ہے وہ مستجاب الدعوات بن جاتا ہے اور زمانے کے مصائب سے محفوظ رہتا ہے۔

(٣) جو کسی جابر حکمران کے پاس جاتے وقت یارحمٰنُ یا رحیمُ پڑھتا جائے' اللہ تعالیٰ اسے اس ظالم کے شر سے بچالیتا ہے اور اس کی خیر اسے عطا فرماتا ہے۔

(٤) جو کوئی ہر روز یہ اسم پانچ سو بار پڑھے گا دولت پائے گا اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس پر مہربان وشفیق ہوگی۔

(٥) جو صبح کی نماز کے بعد سو بار پڑھے اس پر اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوق مہربانی اور شفقت کرے گی۔

(٦) جو اسے صبح کی نماز کے بعد ٥٥٥ بار پڑھتا رہے وہ ہر حاجت سے غنی رہے گا۔

(٧) جو یارَحمٰنَ الدُّنیا وَرَحِیمَھَا اکتالیس روز تک پڑھے اس کی



حاجت پوری ہوگی۔

(٨) جو شخص روزانہ سو بار پڑھے اس کے دل میں رقت اور شفقت پیدا ہوجاتی ہے یعنی یہ دل کی قساوت (سختی) کا علاج ہے۔

(٩) جس کسی کو کسی ناگوار کام کا اندیشہ ہوتو وہ الرَّحمٰن الرَّحیم کی کثرت کرے انشاءاللہ محفوظ رہے گا۔

(١٠) اگر اسے لکھ کر پانی سے دھوکر وہ پانی کسی درخت کی جڑ میں ڈالا جائے تو پھل میں برکت ہوجاتی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۴) اَلْمَلِکُ جل جلالہ

ترجمہ: بادشاہ

عدد: ۹۰

## خواص

(۱) جو شخص زوال کے وقت ایک سو بیس بار پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو صفائی قلب اور غنا عطا فرماتا ہے خواہ غنا ظاہری ہو خواہ باطنی۔

(۲) اس اسم کو پڑھنے والے کا نفس اسکا مطیع رہتا ہے اور اسے عزت وحرمت حاصل ہوتی ہے۔

(۳) جو روزانہ نوے بار پڑھنے کا معمول بنائے گا وہ مالدار ہو جائے گا۔

(۴) جو سورج نکلنے کے وقت تین ہزار بار پڑھے گا جو مراد مانگے گا' حاصل ہو جائے گی۔

(۵) مال وملک والا آدمی (حکمران یا بڑا عہدیدار) اگر یہ اسم القدوس کے ساتھ ملا کر پڑھے گا تو اس کا مال وملک قائم رہے گا۔

(۶) جو فجر کے بعد ایک سو بیس بار پڑھنے کا معمول بنائے۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی عنایات کے ذریعے غنی فرما دیتا ہے۔

(۷) اگر حکمران اسے پڑھنے کا معمول بنائیں تو بڑے بڑے فراعنہ (سرکش ومتکبر لوگ) ان کے مطیع وفرمانبردار بن جائیں۔

(۸) جو کوئی روزانہ صبح کی نماز کے بعد یَــا مَــلِکُ کثرت سے پڑھا کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے غنی فرما دے گا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۵) اَلْقُدُّوْسُ جل جلالہ

ترجمہ: بہت پاک

عدد: ۱۷۰

## خواص

(۱) جو کوئی ہزار بار اس اسم کو پڑھے گا سب سے بے پرواہ ہو گا (یہاں تک کہ ناجائز شہوات سے بھی)

(۲) جو شخص دشمن سے بچنے کے لئے بھاگتے وقت کثرت سے پڑھے گا محفوظ رہے گا۔

(۳) جو سفر میں اس کی مداومت کرے گا کبھی نہیں تھکے گا۔

(۴) جو کوئی ہر روز زوال کے وقت کے قریب سو بار پڑھے گا اس کا دل صاف ہو جائے گا۔

(۵) جو تین سو انیس بار شیرینی پر پڑھ کر دشمن کو کھلائے دشمن مہربان ہو جائے۔

(۶) جو زوال کے بعد ایک سو ستر بار پڑھے اسکا دل منور ہو گا اور روحانی امراض سے پاک ہو جائے گا۔

(۷) جو کوئی چالیس دن تک خلوت میں ایک ہزار بار پڑھے اس کا مقصد حاصل ہو گا اور دنیا میں اس کی قوت تاثیر ظاہر ہو جائے گی۔

(۸) جو رات کے آخری حصے میں ایک ہزار بار پڑھے تو بیماری اور بلا اس کے جسم سے دور ہو جاتی ہے۔

(۹) نماز جمعہ کے بعد ایک سو بچاسی بار سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ کہہ کر پھر اس کو ایک روٹی پر لکھ کر جو شخص کھائے وہ تمام آفات سے محفوظ رہے اور اسے توفیق عبادت حاصل ہو۔

(۱۰) جو جمعہ کی نماز کے بعد سبوح قدوس روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر کھاتا رہے فرشتہ صفت ہو جائے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۶) السلام جل جلالہ

ترجمہ: سلامت رکھنے والا۔ بے عیب ذات

عدد: ۱۳۱

### خواص

(۱) جو ہمیشہ صبح کی نماز کے بعد ہزار بار اس اسم کو پڑھے گا اس کا علم زیادہ ہوگا۔

(۲) جو ایک سو اکتیس بار یا ایک سو اکسٹھ بار پڑھ کر بیمار پر دم کرے گا بیمار صحت پائے گا۔

(۳) جو اس اسم کو وظیفہ بنائے یا لکھ کر پاس رکھے دشمن سے نڈر رہے۔

(۴) بیمار یا خائف اگر ایک سو گیارہ بار پڑھ کر دم کرے بیماری اور خوف سے محفوظ رہے۔

(۵) جو چھ سو نڈے بار شیرینی پر پڑھ کر دشمن کو کھلائے دشمن مہربان ہو۔

(۶) جو ایک سو اکیس بار یہ اسم اور سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کسی مریض پر پڑھے اگر اس کی موت کا وقت نہ آیا ہو تو اسے شفا مل جائے گی یا کم از کم مرض میں تخفیف ہو جائے گی۔

(۷) اگر مریض کے پاس اس کے سرہانے بیٹھ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ اسم ایک سو چھتیس بار بلند آواز سے پڑھے کہ مریض سن لے انشاء اللہ اسکو

شفا ہوگی۔

(۸) ہر فرض نماز کے بعد پندرہ مرتبہ اللّٰھم یا سَلامُ سَلِّم پڑھنا ہر طرح کی سلامتی کے لئے مفید ہے۔

(۹) جو کوئی کثرت سے اس اسم کو پڑھتا رہے گا انشاء اللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا اور جو کوئی ۱۱۵ مرتبہ یہ اسم پڑھ کر بیمار پر دم کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو صحت و شفا عطا فرمائے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۷) المؤمن جل جلالہ

ترجمہ: امن و ایمان دینے والا

عدد: ۱۳۶

### خواص

(۱) جو کثرت سے اسکا ورد کرے اسکا ایمان قائم رہے اور مخلوق اس کی مطیع و معتقد ہو جائے۔

(۲) جو کوئی روزانہ تین بار پڑھنے کا معمول رکھے خوف سے نڈر ہو۔

(۳) جو کوئی ایک سو چھتیس بار پڑھا کرے ظالموں کے ظلم اور جملہ آفات سے محفوظ رہے۔

(۴) خوف زدہ آدمی اگر فرضوں کے بعد چھتیس بار اس اسم کا ورد رکھے تو اسکی جان و مال محفوظ رہے گی۔

(۵) جس پر رعب اور خوف طاری ہو وہ یا سلام یا مؤمن کا ورد رکھے خصوصاً مسافر اگر اسکا ورد رکھیں تو انہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے امن و سلامتی نصیب ہو۔

(۶) جو شخص کسی خوف کے وقت چھ سو چھتیس بار اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ ہر طرح کے خوف اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔

(۷) جو ایک سو پندرہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لے گا انشاء اللہ ہر طرح کے خوف اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔

(۸) جو کوئی کسی خوف کے وقت ۲۳۰ بار اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ ہر طرح کے خوف اور نقصان سے محفوظ رہے گا جو شخص اس اسم کو پڑھے یا لکھ کر پاس رکھے اس کا ظاہر و باطن اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے گا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۸) المهيمن جل جلالہ

ترجمہ: نگہبان

عدد: ۱۴۵

### خواص

(۱) جو کوئی غسل کرے پھر خلوت میں توجہ کے ساتھ نماز پڑھے اور سو بار یہ اسم پڑھے اس کے دل میں نور پیدا ہوگا اور اسکی مراد پوری ہو جائے گی اور عالی ہمت ہو جائے گا۔

(۲) جو عشاء کی نماز کے بعد ۱۴۵ بار پڑھنے کا معمول بنائے وہ تکوینیات کا ان کے وقوع سے پہلے مشاہدہ کرے گا۔

(۳) جو کوئی اسے انتیس بار پڑھے گا غم نہ پائے گا۔

(۴) جو یہ اسم ہمیشہ پڑھتا رہے گا تمام بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔

(۵) جو شخص ایک سو پندرہ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ پوشیدہ چیزوں پر مطلع ہو۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۹) اَلْعَزِیْزُ جل جلالہ

ترجمہ: سب پر غالب

عدد: ۹۴

### خواص

(۱) جو شخص چالیس دن تک چالیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکو معزز و مستغنی بنا دیں گے۔

(۲) جو شخص نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھتا رہے وہ انشاء اللہ کسی کا محتاج نہ ہو اور ذلت کے بعد عزت پائے۔

(۳) اگر لوگ رات کے آخری حصے میں جمع ہو کر دو دو ہزار بار پڑھیں تو بارش برسے گی

(۴) جو یَا عَزِیزُ مِنْ کُلِّ عَزِیزٍ بِحَقِّ یَا عَزِیزُ پڑھے تو تمام مخلوق میں عزیز ہو

(۵) جو چورانوے دن تک چورانوے مرتبہ پڑھ لیا کرے معزز وکامران رہے۔

(۶) جو چار سو گیارہ دن تک دو سو بار مع اول آخر درود شریف پڑھے اس کے سب کام پورے ہو جائیں۔

(۷) جو اکتالیس بار صبح کو روز حاکم کے پاس جانے کے وقت یا عزیز پڑھ لیا کرے حاکم مہربان رہے

(۸) جو عشاء کے بعد دو سو بار یَا عَزِیزُ یَا عَزِیزُ مِن کُلِّ عَزِیزٍ



اُدْعُو بِلُطْفِکَ یَا عَزِیزُ پڑھ لیا کرے اللہ تعالیٰ کی رحمت اسکی طرف متوجہ ہو جائے

(۹) جو متواتر سات دن تک ایک ہزار بار پڑھے اس کا دشمن ہلاک ہو جائے۔

(۱۰) جو کسی (دشمن کے) لشکر کی طرف ہاتھ کا اشارہ کرکے ستر بار پڑھے وہ لشکر اللہ تعالیٰ کے حکم سے شکست کھا جائے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (١٠) الجبّارُ جل جلالہ

ترجمہ: سب سے زبردست۔ نقصان کو پورا کرنے والا

عدد: ٢٠٦

## خواص

(١) جو شخص روزانہ صبح وشام دوسوچھبیس (٢٢٦) مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ ظالموں کے ظلم وقہر سے محفوظ رہے گا۔

(٢) اگر کوئی بادشاہ اسکو پڑھا کرے تو دوسرا بادشاہ اس پر غالب نہ ہو۔

(٣) جو کوئی اس اسم کو ہمیشہ پڑھتا رہے وہ مخلوق کی غیبت اور بدگوئی سے نڈر ہو اور اللہ تعالیٰ ایسے شخص کی ہر ظالم وجابر سے حفاظت فرماتا ہے۔

(۴) اس اسم کے ساتھ ذُوالجَلالِ وَالاِکْرام ملا کر پڑھنا بھی حفاظت کیلئے بہت مفید ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (١١) المتکبّرُ جل جلالہ

ترجمہ: بڑائی اور بزرگی والا

عدد: ٦٦٢

## خواص

(١) جو بغیر تھکے اسے کثرت سے پڑھتا رہے اسے بلند قدرو منزلت نصیب ہوتی ہے اور کوئی اسکا مقابلہ نہیں کرسکتا۔

(٢) کسی کو بے حیائی سے روکنے کے لئے اس پر دس بار اسکا پڑھنا بہت مفید ہے۔

(٣) جو کوئی اپنے حلال بستر میں داخل ہونے سے پہلے دس بار پڑھے اللہ جل شانہ اسے پرہیزگار اور نیک فرزند عطاء فرمائے گا۔

(۴) جو ہر کام کے ابتداء میں بہت پڑھے گا اسکا کام نہیں رکے گا۔

(۵) جو اکیس بار پڑھے گا انشاء اللہ خواب میں نہیں ڈرے گا۔

(٦) جو چھ سو باسٹھ دن تک چھ سو باسٹھ مرتبہ روز پڑھے گا صاحب صولت وسیاست ہوگا۔

(٧) جو کوئی دشمن سے ڈرتا ہو اس اسم کے مداوت کرے دشمن کی زبان بدگوئی سے بند ہوگی۔



# اَلْخَالِقُ (۱۲) جل جلالہ

ترجمہ: پیدا کرنے والا

عدد: ۷۳۱

## خواص

(۱) جو شخص آدھی رات کے بعد ایک گھنٹہ یا اس سے زیادہ اس اسم مبارک کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے دل اور چہرے کو منور فرما دے گا۔

(۲) جس کا مال یا بیٹا گم ہو گیا ہو اگر وہ پانچ ہزار بار اسکا ورد کرے تو وہ گمشدہ واپس آجائے گا۔

(۳) جو سات روز تک متواتر سو بار پڑھے تمام آفات سے سالم رہے۔

(۴) جو اسے ہزار بار پڑھا کرے اسے اولاد نرینہ عطاء ہو۔

(۵) جو شخص ہمیشہ یہ اسم اَلْخَالِقُ پڑھتا رہے تو اللہ پاک ایک فرشتہ پیدا کر دیتے ہیں جو اسکی طرف سے عبادت کرتا ہے اور اس کا چہرہ منور رہتا ہے۔

(۶) جو کوئی لڑائی میں تین سو بار پڑھے اسکا دشمن مغلوب ہو۔





# اَلْبَارِئُ (۱۳) جل جلالہ

ترجمہ: جان ڈالنے والا

عدد: ۲۱۳

## خواص

(۱) اگر طبیب اس اسم کو پابندی سے ہمیشہ پڑھے تو اس کے ہاتھ میں شفاء ہوگی۔

(۲) جو کوئی ہفتہ میں سو بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو ریاض فردوس کی طرف لے جائے گا۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو دو سو چالیس بار پڑھے جو مراد ہو وہ پوری ہوگی۔

(۴) جو کوئی اس اسم کی مداومت کرے گا۔ حق تعالیٰ اس کے لئے ایک مونس پیدا کرے گا اور کبھی تنہا نہیں رہے گا۔

(۵) اگر بانجھ عورت سات روز روزے رکھے اور پانی سے افطار کرنے کے بعد اکیس مرتبہ اَلْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ پڑھے تو انشاء اللہ اولاد نرینہ نصیب ہو۔

(۶) بکثرت ذکر کرنے سے صنائع عجیبہ کا ایجاد آسان ہو جاتا ہے۔

(۷) جو شخص سات دن تک روزانہ سو بار پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے امراض سے شفا اور آفات سے سلامتی عطاء فرمائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۱۴) المُصَوِّرُ جل جلالہ

ترجمہ: صورت بنانے والا

عدد: ٣٣٦

## خواص

(۱) جو سات دن تک روزہ رکھے اور افطار سے پہلے اور غروب کے بعد اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ پانی بانجھ عورت کو پلائے تو انشاء اللہ اس کا بانجھ پن دور ہو جائے گا۔

(۲) جو اپنے بستر پر آ کر سات بار یہ اسم پڑھے پھر ہمبستری کرے تو اللہ تعالیٰ اسے نیک اولاد عطاء فرمائے گا۔

(۳) اس کے بکثرت ذکر کرنے سے صنائع عجیبہ کا ایجاد آسان ہو جاتا ہے۔

(۴) جو اس کا بکثرت ورد کرے اس کے مشکل کام آسان ہو جائیں۔

(۵) جو کوئی وضو کرنے کے بعد اپنی شہادت کی انگلی سے اپنی پیشانی پر لکھے جس سے ملاقات کرے اس کا دوست ہو جائے۔

(۶) جو اسے پانی پر پڑھ کر دم کرے اور پی لے اعلیٰ مرتبہ پائے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۱۵) الغَفّارُ جل جلالہ

ترجمہ: بخشنے والا

عدد: ۱۲۸۱

## خواص

(۱) جو یَا غَفَّارُ کی مداومت کرے گا اس کے تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے اور اس کے نفس کی بری خواہشات دور ہوں گی۔

(۲) جو کوئی یَا غَفَّارُ اغْفِرْلِی ذُنُوبِی جمعہ کی نماز کے بعد سو بار پڑھے گا' اللہ تعالیٰ اس کو بخش دے گا اور آخرت میں لطف ومغفرت کا امیدوار گردانے گا۔

(۳) جو شخص نماز عصر کے بعد روزانہ یاغَفَّارُ اغْفِرلِی پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو انشاء اللہ بخشے ہوئے لوگوں کے زمرہ میں داخل کرے گا۔

(۴) جو جمعہ کے بعد سو بار پڑھے گا تو آثار مغفرت کے پیدا ہوں گے' تنگی دفع ہو گی اور بے گمان رزق ملے گا۔

(۵) غصہ کرنے والوں پر یہ اسم پڑھا جائے تو ان کا غصہ زائل ہو جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۱۶) اَلْقَهَّارُ جل جلالہ

ترجمہ: سب کو اپنے قابو میں رکھنے والا

عدد: ۳۰۶

## خواص

(۱) جس شخص کی کوئی حاجت ہو وہ اپنے گھر یا مسجد میں سر ننگا کر کے ہاتھ اٹھا کر ایک سو بار یا قَهَّارُ کہے انشاء اللہ اس کی حاجت پوری ہو جائے گی۔

(۲) جو اشراق کی نماز کے بعد سجدہ کر کے سات بار یا قَهَّارُ پڑھے گا' اللہ تعالیٰ اسے غنی فرما دے گا۔

(۳) جس شخص کو دشمنوں سے خطرہ ہو وہ سورج نکلتے وقت اور رات کے آخری حصے میں دشمنوں کی ہلاکت کے لئے ان الفاظ میں یہ اسم ایک سو بار پڑھے۔ یَا جَبَّارُ یَا قَهَّارُ یَا ذَالْبَطْشِ الشَّدِیْد پھر کہے خُذْ حَقِّیْ مِمَّنْ ظَلَمَنِیْ وَعَدَا عَلَیَّ

(۴) بکثرت اس کا ذکر کرنے سے دنیا کی محبت اور ماسوی اللہ کی عظمت دل سے جاتی رہے اور دشمنوں پر غلبہ ہو اور اگر چینی کے برتن پر لکھ کر ایسے شخص کو پلایا جائے جو بوجہ سحر کے عورت پر قادر نہ ہو سحر دفع ہو۔

(۵) جو شخص دنیا کی محبت میں گرفتار ہو وہ کثرت سے اس اسم کو پڑھے تو انشاء اللہ دنیا کی محبت جاتی رہے گی اور اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا ہو جائے گی اور اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا۔



(۶) جو کوئی کسی ظالم سے ڈرتا ہو وہ اس اسم کو فرض نماز کے بعد تین سو چھ بار پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اسے امن و امان میں رکھے گا اور دشمن پر غالب ہوگا' حاکم مہربان ہوگا اور خوف دل سے جاتا رہے گا۔

(۷) جو کسی مشکل کے واسطے سو بار پڑھے مشکل حل ہو۔

(۸) دشمن کو مغلوب کرنے کے لئے فرض و سنت کے درمیان سو بار پڑھنا بہت مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۱۷) الوھّاب جل جلالہ

ترجمہ: سب کچھ عطا کرنے والا

عدد: ۱۴

## خواص

(۱) جو سات بار روز پڑھے گا مستجاب الدعوات ہوگا۔

(۲) جو عشاء کی نماز کے بعد چودہ سو چودہ بار پڑھے گا' اسے رزق کی فراخی نصیب ہوگی۔

(۳) جو کوئی فقر وفاقہ سے پریشان ہو۔ اگر اس اسم کی مداومت کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے ایسی راحت عطاء فرمائے گا کہ حیران رہ جائے گا۔

(۴) جو چاشت کی نماز کے بعد سجدہ کی آیت پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سات بار الوھّاب پڑھے گا۔ مخلوق سے بے پرواہ ہو جائے گا۔

(۵) جو کوئی رزق کی فراخی چاہتا ہو' چاشت کے وقت چار رکعت پڑھے پھر سلام کے بعد سجدے میں جا کر اَلْوَھَّابُ ایک سو چار بار اور اگر فرصت نہ ہو تو پچاس بار پڑھے مالدار ہو جائے گا۔

(۶) کوئی بھی حاجت پیش آئے تو آدھی رات کے وقت گھر یا مسجد کے صحن میں تین بار سجدہ کرکے ہاتھ اٹھا کر سو بار پڑھے یہ عمل تین یا سات رات کرے۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہو جائے گی۔

(۷) جو عشاء کے بعد ساڑھے گیارہ سو بار پڑھے مقروض نہ رہے۔

(۸) جو شخص فقر وفاقہ میں گرفتار ہو وہ کثرت سے اس اسم کو پڑھا



کرے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے یا چاشت کی نماز کے آخری سجدہ میں چالیس بار پڑھا کرے تو اللہ تعالیٰ اسے فقر وفاقہ سے انشاء اللہ حیرت انگیز طریق پر نجات دے دیں گے۔

(۹) حفاظت ایمان کے لئے ہر نماز کے بعد سات بار یہ آیت پڑھنا مجرب ہے۔ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ (آل عمران ۸)

(۱۰) اس اسم کو برکت کے لئے اَلْکَرِیْمُ ذِی الطَّوْلِ کے ساتھ ملا کر پڑھنا مفید ہے۔

(۱۱) ہر چیز میں برکت کے لئے اس اسم کو اسم اَلْکَافِی کے ساتھ ملا کر پڑھنا مفید ہے۔

(۱۲) جب کوئی مشکل پیش آئے کسی میدان میں جا کر دعاء کی طرح ہاتھ اٹھا کر سو بار یاوَھَّابُ پڑھے انشاء اللہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۱۸) الرَّزَّاقُ جل جلالہ

ترجمہ: بہت بڑا روزی دینے والا

عدد: ۳۰۸

## خواص

(۱) جو اس اسم کو نہار منہ بیس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے۔ اللہ تعالیٰ اسے ایسا ذہن عطاء فرماتا ہے جو باریکیوں اور مشکلات کو سمجھ لیتا ہے۔

(۲) جو شخص اپنے مکان کے چاروں کونوں میں نماز صبح سے پہلے دس دس مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر رزق کے دروازے انشاء اللہ کھول دیں گے۔ بیماری اور مفلسی اس کے گھر میں ہرگز نہ آئے گی پڑھنے کا آغاز داہنے کونہ سے کرے اور منہ قبلہ کی طرف رکھے۔

(۳) جو فجر کے فرض وسنت کے درمیان اکتالیس دن تک ساڑھے پانچ سو مرتبہ روز پڑھے گا' دولت مند ہوگا۔ اس میں فجر کی نماز جماعت سے پڑھنا اور اسم مبارک کے اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھنا شرط ہے۔

(۴) جو عشاء کی نماز کے بعد ننگا سر کرکے یَارَزَّاقُ تَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ یَارَزَّاقُ گیارہ بار اول وآخر درود شریف کے ساتھ اکتالیس بار ورد پڑھا کرے گا فتوح رزق پائے گا۔

(۵) جو کوئی اس کو پانچ سو پینتالیس بار روز پڑھے گا۔ رزق اس کا



کشادہ ہوگا اور کوئی دشواری اور درماندگی نہ آئے گی۔

(۶) جو روزانہ تنہائی میں ایک ہزار بار پڑھے گا' انشاء اللہ خاص روحانی مقام پائے گا۔

(۷) جو ہر نماز کے بعد پڑھنے کا معمول بنائے گا غیب سے روزی پائے گا۔

(۸) جو شخص سترہ بار اس کے سامنے پڑھے جس سے کوئی حاجت ہو تو انشاء اللہ وہ حاجت پوری ہوجائے گی۔

(۹) جو یہ اسم ایک سو بار قیدی کے لئے پڑھے گا اسے خلاصی ملے گی اور اگر بیمار کے لئے پڑھے گا اسے شفاء ملے گی' انشاء اللہ (مجرب ہے)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الفتاح جل جلالہ (۱۹)

ترجمہ: بہت بڑا مشکل کشا

عدد: ۴۸۹

## خواص

(۱) جو کوئی اپنا ہاتھ سینے پر رکھ کر نماز فجر کے بعد اکہتر (۷۱) بار پڑھے گا تو اس کا دل پاک اور منور ہو جائے گا اور حق کے راستے کا حجاب اس سے ہٹالیا جائے گا اور اسے انشاء اللہ تمام امور میں آسانی اور رزق میں برکت عطاء کی جائے گی۔

(۲) اگر کند ذہن چینی کی رکابی پر لکھ کر زبان سے چاٹے ذہین ہو جائے۔

(۳) جو اسے سات بار پڑھے گا دل کی تاریکی جاتی رہے گی۔

(۴) جو اس کا بکثرت ورد رکھے اس کے دل کی کدورت دور ہو جائے گی اور فتوح کے ابواب اس پر کھل جائیں گے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# العلیم جل جلالہ (۲۰)

ترجمہ: بہت وسیع علم والا

عدد: ۱۵۰

## خواص

(۱) جو شخص کثرت سے یَـا عَلِیْمُ کا ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر انشاء اللہ علم و معرفت کے دروازے کھول دے گا اور جو کچھ اللہ تعالیٰ سے مانگے گا جلد ملے گا اور حافظہ قوی ہو گا۔

(۲) جو کوئی اس اسم کو دل میں پڑھے صاحب معرفت ہو جائے۔ اور اگر فرض نماز کے بعد ڈیڑھ سو بار پڑھا کرے صاحب یقین ہو جائے۔

(۳) جو کوئی نماز کے بعد سو باریَـا عَـالِمَ الغیبِ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو صاحب کشف بنادے گا۔

(۴) جو استخارہ کرنا چاہے شب جمعہ کو نماز کے بعد سو بار مسجد میں پڑھ کر سورہے مطلوبہ حال سے آگاہی پالے گا۔

(۵) جو کچھ نا معلوم امر دریافت کرنا چاہے اول دو رکعت نماز پڑھے پھر درود شریف پھر سُبْحَانَکَ لَاعِلْمَ لَنَا اِلَّامَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ستر بار پڑھ کر یَـا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ یَا مُبِیْنُ بَیِّنْ لِیْ سو سو بار پڑھ کر اپنا مطلب تصور کر کے لیٹ جائے۔ اگر نیند آئے تو اٹھ کر کسی مجمع میں چلا جائے وہاں لوگوں کی باتوں سے بطریق اشارہ

مطلب معلوم کرے۔

(۶) جو ہر نماز کے بعد ایک سو بار یَا عَالِمَ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ کو معمول بنائے گا۔ انشاء اللہ صاحب کشف ہو جائے گا۔

(۷) جو یَا عَلَّامَ الْغُیُوْبِ کو اس قدر پڑھے کہ اس پر حال طاری ہو جائے اس کی روح عالم علوی کی طرف پرواز کرتی ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۲۱) اَلْقَابِضُ جل جلالہ

ترجمہ: روزی تنگ کرنے والا

عدد: ۹۰۳

## خواص

(۱) جو ہر روز تیس بار پڑھا کرے انشاء اللہ دشمن پر فتح پائے گا۔

(۲) جو کوئی اسے چالیس دن تک ہر روز چار یا چالیس نوالوں پر لکھ کر کھالیا کرے گا۔ وہ بھوک اور قبر کے عذاب سے محفوظ رہے گا۔ اسی طرح زخم اور درد وغیرہ کی تکلیف سے بھی محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ

(۳) جو کوئی اس اسم کو آدھی رات کے وقت پڑھا کرے دشمن اس کا مقہور ہوگا۔

(تنبیہ) علماء کا فرمانا ہے کہ اسم القابض کو الباسط کے ساتھ المُذِلُّ کو اَلْمُعِزُّ کے ساتھ اَلْمُمِیْتُ کو اَلْمُحْیِ کے ساتھ اَلْمُؤَخِّرُ کو اَلْمُقَدِّمُ کے ساتھ اَلْمَانِعُ کو اَلْمُعْطِیْ کے ساتھ اور اَلضَّآرُّ کو اَلنَّافِعُ کے ساتھ ملا کر ذکر کرنا زیادہ مناسب ہے اور ان میں سے ہر پہلے اسم (مثلاً اَلْمُذِلُّ) کو دوسرے اسم (اَلْمُعِزُّ) کے ساتھ ملائے بغیر پڑھنا مناسب نہیں ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۲۲) اَلْبَاسِطُ جل جلالہ

ترجمہ: روزی کشادہ کرنے والا

عدد: ۷۲

## خواص

(۱) جو چاشت کی نماز کے بعد دس بار پڑھے گا۔ اسے ہر معاملے میں کشادگی نصیب ہوگی اور ان شاء اللہ کبھی کسی کا محتاج نہیں ہوگا۔

(۲) جو دس بار آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر پڑھے اور پھر ہاتھ اپنے چہرے پر پھیرے تو اس کے لئے غنا کا ایک دروازہ کھول دیا جاتا ہے۔

(۳) جو چالیس بار پڑھے گا ان شاء اللہ مخلوق سے بے پروا ہوگا۔

(۴) مشکلات کے لئے ہر نماز کے بعد ایک سو چالیس بار روز کا معمول رکھنا مفید ہے۔

(۵) کشائش کے لئے بہتر (۷۲) دن تک روزانہ بارہ ہزار بار یہ اسم پڑھے۔

(۶) جو کوئی تین رات میں سوا لاکھ بار یَا بَاسِطُ ختم کرے اور اول و آخر سو سو بار درود شریف پڑھے اسے ان شاء اللہ غیب سے روزی ملے گی۔ تین راتوں کے بعد روزانہ سو بار پڑھ لیا کرے۔

(۷) جو کوئی سحر کے وقت آنکھیں بند کر کے گیارہ مرتبہ یہ اسم پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے منہ پر پھیرے اور پھر آنکھیں کھول کر ہاتھوں کو دیکھے اس



دن بھوکا نہ رہے گا مگر پھر بہتر (۷۲) بار پڑھ کر یہ دعاء مانگے۔

اَللّٰھُمَّ زِدْ ثُمَّ زِدْ وَلَا تَنْقُصْ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْھَا اِنَّ اللّٰہَ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْم

(۸) جو بہتر بار روزانہ اس اسم کو پڑھا کرے۔ اسے حق تعالیٰ تمام آفتوں اور بلاؤں سے محفوظ رکھے گا۔

(۹) جو کوئی اس اسم کو رات کے آخری حصے میں ہاتھ اٹھا کر دس بار کہے ہمیشہ خوش دل رہے اور کوئی غم والم نہ ہو اور ایسی جگہ سے نفع ہو جس کی امید نہ ہو۔

(۱۰) جو اس اسم کو ہر روز پڑھا کرے اور لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کو ان شاء اللہ غم نہیں پہنچے گا اور وہ غیب سے روزی پائے گا' کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۳) الخافض جل جلالہ

ترجمہ: پست کرنے والا

عدد: ۱۴۸۱

### خواص

(۱) جو اس اسم کو پانچ سو بار پڑھے گا انشاء اللہ اس کی حاجت پوری ہوگی اور اس کی پریشانی دور ہو جائے گی۔ دشمن کے صدمہ سے بچ جائے گا اور حفاظت الٰہی اس کے شامل حال رہے گی۔

(۲) جو اسے ایک ہزار بار پڑھے گا' انشاء اللہ تمام دشمنوں سے محفوظ ہو جائے گا۔

(۳) جو کوئی تین روزے رکھے اور پھر چوتھے دن ایک مجلس میں چند آدمی ستر ہزار بار پڑھ لیں دشمن پر فتح نصیب ہوگی انشاء اللہ۔ اسی مقصد کے لئے تین روزے رکھ کر ستر بار پڑھنا بھی مفید ہے۔

(۴) جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے حاکم وقت اس سے رضامند رہے۔

(۵) جب کوئی مشکل پیش آئے ہر نماز کے بعد ایک ہزار چار سو اکیاسی بار پڑھے' مشکل آسان ہو۔

(۶) جو کوئی ظالم سے ڈرتا ہو اس اسم کو ستر بار پڑھا کرے اس کے ظلم سے بچا رہے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۴) الرافع جل جلالہ

ترجمہ: بلند کر دینے والا

عدد: ۳۵۱

### خواص

(۱) جو کوئی پیر کے دن یا جمعہ کی رات مغرب یا عشاء کے بعد چار سو چالیس مرتبہ اس اسم کا ورد کرے گا' اسے مخلوق کے درمیان ایک رعب نصیب ہوگا۔

(۲) جو کوئی اسے آدھی رات یا دوپہر کو سو بار پڑھے گا' حق تعالیٰ جل شانہ اس کو تمام خلق میں برگزیدہ کرے گا اور وہ تونگر اور بے نیاز ہوگا۔

(۳) جو کوئی ہر روز بیس بار پڑھے گا' انشاء اللہ مراد پائے گا۔

(۴) جو کوئی ہر مہینہ کی چودھویں رات کو آدھی رات میں سو مرتبہ الرافع پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے انشاء اللہ مخلوق سے بے نیاز اور تونگر بنا دے گا۔

(۵) جو کوئی اسے تین سو اکیاون بار پڑھے گا مخلوق کے درمیان عزیز ہوگا۔

(۶) جو ستر بار پڑھے گا ظالموں سے امن میں رہے گا اور انشاء اللہ سرکشوں سے محفوظ رہے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۵) المُعِزُّ جل جلالہ

ترجمہ: عزت دینے والا

عدد: ۱۱۷

### خواص

(۱) جو شخص پیر یا جمعہ کی رات مغرب کے بعد چالیس بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی ہیبت مخلوق کے دل میں ڈال دے گا۔

(۲) جو شخص نماز عشاء کے بعد پیر یا جمعہ کی رات ایک سو چالیس بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکی ہیبت و حرمت مخلوق کے دل میں ڈال دے گا اور وہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی سے نہیں ڈرے گا اور اسی کی پناہ میں رہے گا۔ جو ایک سو چالیس دن تک اکتالیس بار ہر روز بلاناغہ پڑھے گا دنیا و آخرت میں عزت پائے گا، پڑھنے کا آغاز پیر یا جمعہ کی شب سے کرے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۶) المُذِلُّ جل جلالہ

ترجمہ: ذلت دینے والا

عدد: ۷۷۰

### خواص

(۱) اس اسم کو پچھتر بار پڑھکر سجدے میں دعا کرے تو اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے۔

(۲) جو کوئی کسی ظالم یا حاسد سے ڈرتا ہو پچھتر بار یا اکیس بار یَا مُذِلُّ یا اَلْمُذِلُّ پڑھکر سجدہ کرے اور کہے یا الٰہی فلانے ظالم کے شر سے مجھے محفوظ رکھ حق تعالیٰ امان دے گا اور اپنی حفاظت میں رکھے گا۔

(۳) جو سات سو ستر بار روزانہ کوئی وقت مقرر کر کے یَا مُذِلُّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَھْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِکَ پڑھ لیا کرے دشمن دفع ہوگا۔

(۴) جسکا کوئی حق کسی کے ذمہ ہو اور وہ ادا کرنے سے ٹال مٹول کر رہا ہو تو اس اسم کو بکثرت پڑھنے سے وہ اسکا حق انشاء اللہ ادا کر دے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۷) السَّمِیْعُ جل جلالہ

ترجمہ: سب کچھ سننے والا

عدد: ۱۸۰

### خواص

(۱) جوکوئی جمعرات کے دن چاشت کی نماز کے بعد پانچ سو بار پڑھے گا انشاءاللہ مستجاب الدعوات بن جائے گا۔

(۲) جو اسے کثرت سے پڑھے کم سننے کے مرض سے انشاء اللہ شفا پائے گا۔

(۳) جوکوئی جمعرات کے دن چاشت کی نماز کے بعد پانچ سو بار اَلسَّمِیْعُ پڑھے گا اور ایک قول کے مطابق ہر روز سو بار پڑھا کرے گا اور پڑھتے وقت بات چیت نہیں کرے گا اور پڑھ کر دعاء مانگے گا پس جو مانگے گا انشاءاللہ پائے گا۔

(۴) جو شخص جمعرات کے دن فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سو مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکو نظر خاص سے نوازے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۸) البَصِیْرُ جل جلالہ

ترجمہ: سب کچھ دیکھنے والا

عدد: ۳۰۲

### خواص

(۱) جوکوئی نماز جمعہ سے پہلے یا بعد میں سو مرتبہ یَا بَصِیْرُ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکی نگاہ میں انشاءاللہ روشنی اور دل میں نور پیدا فرمادے گا اور اسے صالح اقوال داعمال کی توفیق عطاء فرمائے گا۔

(۲) جوکوئی جمعہ کے دن فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سو بار پڑھے گا اسے اللہ تعالیٰ خصوصی نظر عنایت عطاء فرمائے گا۔

(۳) جو اسکا بکثرت ورد کرے گا آنکھوں کے امراض سے انشاءاللہ محفوظ رہے گا۔ اس کے لئے ان الفاظ میں دعاء مفید ہے

اَللّٰھُمَّ یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ مَتِّعْنِیْ بِسَمْعِیْ وَبَصَرِیْ وَاجْعَلْھُمَا الْوَارِثَ مِنِّیْ

(۴) جوکوئی ہر روز عصر کے وقت سات بار پڑھ لیا کرے گا ناگہانی موت سے امن میں رہے گا۔

(۵) جو جمعہ کے خطبہ سے پہلے سو بار پڑھ لیا کرے گا انشاءاللہ منظور نظر الٰہی ہوگا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۲۹) الحَکَمُ جل جلالہ

ترجمہ: حاکم مطلق

عدد: ۶۸

### خواص

(۱) جوکوئی اخیر شب میں ننانوے مرتبہ باوضو یہ اسم پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دل کو انشاء اللہ محل اسرار وانوار بنادے گا۔

(۲) جوکوئی جمعہ کی رات یہ اسم اسقدر پڑھے گا کہ بے حال و بے خود ہوجائے تو اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو انشاء اللہ کشف والہام سے نوازے گا

(۳) جوکوئی شب جمعہ میں آدھی رات کو پڑھے گا حق تعالیٰ اس کا باطن صاف کردے گا۔

(۴) جو پانچوں وقت ہر نماز کے بعد اسّی بار پڑھ لیا کرے گا کسی کا محتاج نہ ہوگا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۳۰) العَدْلُ جل جلالہ

ترجمہ: انصاف کرنے والا

عدد: ۱۰۴

### خواص

(۱) جو اس اسم کو پڑھے اور روٹی کے بیس لقموں پر شب جمعہ کو لکھ کر کھالے تو اس کے لئے دلوں کو مسخر کردیا جاتا ہے۔

(۲) جوکوئی ہر نماز کے بعد پڑھے غیب سے روزی پائے اور اسے نیک عمل کی توفیق ہو

(۳) جوکوئی مغرب کی نماز کے بعد ہزار بار پڑھے گا آسمانی بلاؤں سے نجات پائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۳۱) اَللَّطِیْفُ جل جلالہ

ترجمہ: بڑالطف وکرم والا

عدد: ۱۲۹

## خواص

(۱) جوشخص ۱۳۳ مرتبہ یالطیف پڑھا کرے انشاء اللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی اوراس کے سب کام بخوبی پورے ہوں گے۔

(۲) جوشخص فقر وفاقہ، دکھ، بیماری، تنہائی، کسمپرسی یا کسی اور مصیبت میں گرفتار ہو وہ اچھی طرح وضو کرکے دوگانہ پڑھے اوراپنے مقصود مطلب کو دل میں رکھ کر سو مرتبہ یہ اسم پڑھے انشاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔

(۳) جواس اسم کو روزانہ ایک سو تہتر (۱۷۳) بار پڑھے اس کو اسباب معیشت نصیب ہوں گے اور حاجات پوری ہوں گی۔

(۴) بیٹیوں کے رشتے اور نصیب کھلنے اور امراض سے صحت کے لئے ہر روز تحیۃ الوضو کے بعد سو بار پڑھنا مفید ہے

(۵) ہر دینی اور دنیوی مہم کے لئے خالی جگہ پر دعاء کی شرائط کے ساتھ سولہ ہزار چھ سو اکتالیس بار پڑھنا مفید ہے۔

(۶) جوایک سو ساٹھ بار اللطیف پڑھے اوراس کے ساتھ یہ آیت پڑھے لَا تُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ وہ خوف سے انشاء اللہ امن پائے گا۔

(۷) بیماریوں سے شفاء کے لئے اس اسم کے ساتھ کوئی آیت شفاء



پڑھ لی جائے تو فائدہ ہوگا۔

(۸) پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات کیلئے اس اسم کا ورد بہت مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۳۲) الخبیر جل جلالہ

ترجمہ: باخبر اور آگاہ

عدد: ۸۱۲

### خواص

(۱) جو سات دن متواتر اس کا ورد کرے اسے اللہ تعالیٰ کی طرف سے روحانیت نصیب ہوتی ہے جو مطلوبہ امور میں اس کی رہنمائی کرتی ہے۔

(۲) جو نفس امارہ کے ہاتھ گرفتار ہو کثرت سے اسکا ورد کرے انشاء اللہ نجات پائے گا۔

(۳) استخارہ کے واسطے اکتالیس دن تک روزانہ تین سو بار

یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ

پڑھے پھر جب ضرورت پڑے تین سو بار پڑھ کر سو جائے نیک و بد حال کی انشاء اللہ اطلاع ہو جائے گی۔

(۴) جو کسی موذی کے پنجہ میں گرفتار ہو اس اسم کو بکثرت پڑھے انشاء اللہ خلاصی نصیب ہوگی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۳۳) الحلیم جل جلالہ

ترجمہ: بڑا بردبار

عدد: ۸۸

### خواص

(۱) جو اسکا ہر وقت ورد رکھے گا انشاء اللہ فتح مند رہے گا اور ہر آفت سے بچا رہے گا

(۲) جو کوئی ہر روز ظہر کی نماز کے بعد نو دفعہ پڑھا کرے گا انشاء اللہ تمام خلقت میں سرخرو رہے گا۔

(۳) جو دشمن یا مدعی یا حاکم کے سامنے ہوتے ہی پانی سے ہاتھ بھگو کر گیارہ دفعہ یا حلیم پڑھ کر منہ پر مل لیا کرے انشاء اللہ دشمن سختی نہ کر سکے گا اور حاکم نرمی و مہربانی سے پیش آئے گا۔

(۴) جو کوئی اسکو کاغذ پر لکھ کر پھر اس کو دھوئے اور پانی اپنی کھیتی پر چھڑک دے انشاء اللہ زراعت کی ہر آفت سے حفاظت رہے گی اور کمال کو پہنچے گی اور اس میں برکت ہوگی۔

(۵) جو کوئی اس اسم کو بادشاہ کے روبرو پڑھے گا انشاء اللہ اس کے غصہ سے محفوظ رہے گا۔

(۶) جو کوئی اس اسم کو پڑھے حلیم الطبع ہو جائے اور صبر و سکون اس کے دل میں آجائے۔

(۷) جو کوئی درخت بوتے وقت اٹھائیس بار پڑھے درخت سرسبز ہو اور انشاء اللہ خزاں سے محفوظ رہے

(۸) اگر رئیس آدمی اس کو بکثرت پڑھے اس کی سرداری خوب جمے اور راحت سے رہے اور اگر کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر اپنے پیشہ کے آلات واوزار پر ملے تو اس پیشہ میں برکت ہو اگر کشتی ہو غرق سے محفوظ رہے اگر جانور ہو ہر آفت سے محفوظ رہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۳۴) العظیم جل جلالہ

ترجمہ: بزرگی والا

عدد: ۱۰۲۰

## خواص

(۱) جو کوئی حکمران سے خوفزدہ ہو وہ بارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے انشاء اللہ محفوظ رہے گا اور نرمی پائے گا۔

(۲) اس کا بکثرت ذکر کرنے سے عزت نصیب ہوتی ہے اور ہر مرض سے شفا ملتی ہے۔

(۳) جو سات دفعہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے پانی پی لے انشاء اللہ اس کے پیٹ میں درد نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(٣٥) **اَلْغَفُوْرُ** جل جلالہ

ترجمہ: بہت بخشنے والا

عدد: ١٢٨٦

## خواص

(١) جو اس اسم کو بکثرت پڑھے گا اس کے دل سے انشاء اللہ سیاہی گھٹے گی۔

(٢) جو کوئی سجدہ کر کے اس میں تین بار یَارَبِّ اغْفِرْلِیْ پڑھے گا اللہ جل شانہ اس کے اگلے پچھلے گناہ بخش دے گا۔

(٣) تپ یا درد سر کا مریض یا غمگین آدمی اگر اس اسم کو کاغذ پر لکھ کر روٹی پر اسکا نقش جذب کر کے کھالے حق تعالیٰ شانہ اسکو شفاء اور خلاصی بخشے گا۔

(٤) جو اس کو بکثرت پڑھے گا برے اخلاق اور روحانی امراض اور ظاہری بیماریوں سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا اور اس کے مال و اولاد میں برکت ہو جائے گی۔

(٥) تین بار لکھ کر بخار والے شخص کو دیا جائے تو انشاء اللہ بخار دور ہو جاتا ہے۔

(٦) تین کاغذوں پر یَا غَفُوْرُ اس طرح لکھا جائے کہ ہر کاغذ پر تین سطریں اور ہر سطر میں دو بار یَا غَفُوْرُ لکھا ہو۔ یہ کاغذ ایسا شخص جو بیمار ہو اور اس کے سر میں درد ہو نگل لے تو انشاء اللہ سے شفاء نصیب ہو جائے گی۔



(٧) جو شخص نزع کی تکلیف میں مبتلا ہو اسے سید الاستغفار لکھ کر پلایا جائے تو انشاء اللہ اس کی تکلیف آسان ہو جائے گی۔ (سید الاستغفار معروف ہے)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (٣٦) الشکور جل جلالہ

ترجمہ: قدردان

عدد: ٥٢٦

### خواص

(١) جوکوئی یہ اسم اکتالیس بار پانی پر پڑھے اور وہ پانی اپنی آنکھوں پر چھڑکے اور رات کو وہ پانی پیئے تو انشاء اللہ بڑی برکت پائے گا اس کے بدن اور دل کو شفاء ملے گی اور اسکی نظر تیز ہو جائے گی۔

(٢) جس کو ضیق النفس (دمہ) یا تکان یا گرانی اعضا ہو اسکو لکھ کر بدن پر پھیر دے اور پی لے تو نفع ہو اور اگر کمزور نظر والا اپنی آنکھ پر پھیرے نگاہ میں انشاء اللہ ترقی ہو۔

(٣) جو شخص معاشی تنگی یا کسی اور دکھ درد یا رنج و غم میں مبتلا ہو وہ اس اسم کو اکتالیس مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ اس سے رہائی نصیب ہوگی۔

(٤) جس شخص کی آنکھوں کی روشنی جاتی رہی ہو وہ اس اسم کو اکتالیس بار ہر روز پڑھا کرے اور لعاب دھن اپنی آنکھوں پر لگا دے اور پانی پر دم کر کے پیئے انشاء اللہ روشنی برقرار ہو جائے گی۔

(٥) جوکوئی مفلس ہو اس اسم کو اکیس بار پڑھے انشاء اللہ غنی ہو جائے گا اور جوکوئی بہت پڑھے خلق میں باعزت رہے۔

(٦) جوکوئی پانچ ہزار بار روز پڑھے گا انشاء اللہ قیامت کے دن بلند مرتبہ پائے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (٣٧) العلی جل جلالہ

ترجمہ: بہت بلند و برتر

عدد: ١١٠

### خواص

(١) جو شخص اس اسم کو ہمیشہ پڑھتا رہے اور لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ اسے رتبہ کی بلندی خوشحالی اور مقصد میں کامرانی نصیب ہوگی اور جو مسافرت میں مبتلا ہوگا پھر وطن مالوف پہنچے گا۔

(٢) جو ورم یعنی سوجن پر تین بار پڑھ کر پھونکے گا انشاء اللہ صحت پائے گا۔

(٣) اگر فقیر اسے ایک سو دس بار پڑھے تو غنی ہو جائے اور دنیا میں عزت پائے

(٤) اگر لکھ کر بچے کو باندھ دیا جائے تو جلدی جوان ہو اگر مسافر اپنے پاس رکھے تو جلدی اپنے عزیزوں سے آملے اگر محتاج ہو تو غنی ہو جائے۔

(٥) یہ اسم مشائخ، بزرگوں، طلبہ اور سالکین کے لئے ایک روحانی خزانہ ہے اگر اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا نام اَلْعَلِیْمُ بھی ملا لیا جائے تو یہ بڑے اذکار میں شمار ہوتا ہے۔

(٦) جو ان الفاظ میں دعا کرے گا انشاء اللہ عذاب سے نجات پائے گا۔

اَللّٰھُمَّ یا عالِمَ الْخَفِیَّاتِ رَفِیْعَ الدَّرَجاتِ ذَاالْعَرْشِ یُلْقِی الرُّوْحَ عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبادِہٖ غَافِرَ الذَّنْبِ قَابِلَ التَّوْبِ شَدِیْدَ الْعِقَابِ ذَاالطَّوْلِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ



# الکبیر (۳۸) جل جلالہ

ترجمہ: بہت بڑا

عدد: ۲۳۲

## خواص

(۱) اس کا بکثرت ذکر کرنے سے علم ومعرفت کا دروازہ کھلتا ہے اور اگر کھانے کی چیز پر پڑھ کر میاں بیوی کو کھلایا جائے تو باہمی الفت پیدا ہو۔

(۲) جو شخص اپنے عہدہ سے معزول ہو گیا ہو وہ سات روزے رکھے اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ یا کبیر پڑھے وہ انشاء اللہ اپنے عہدہ پر بحال ہو جائے گا اور اسے بزرگی و برتری نصیب ہوگی۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو پڑھے مخلوق کی نظروں میں ممتاز ہو اور بلند مرتبہ پائے۔

(۴) یہ بادشاہوں اور حکام کا وظیفہ ہے وہ اگر اس کا اہتمام کریں تو ان کا رعب رہے اور مہمات بخوبی سرانجام پائیں۔

(۵) جو نو دفعہ کسی بیمار پر پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ بیمار درست ہو۔

(۶) جو اسے سو بار پڑھے گا مخلوق میں عزیز رہے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۳۹) الحفیظ جل جلالہ

ترجمہ: سب کا محافظ

عدد: ۹۹۸

### خواص

(۱) جو شخص بکثرت یا حفیظ کا ورد رکھے گا اور لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ انشاء اللہ ہر طرح کے خوف وخطر اور نقصان وضرر سے محفوظ رہے گا۔

(۲) یہ اسم مبارک خوفناک سفر میں حفاظت کے لئے بے حد مفید اور سریع الاثر ہے حتی کہ اگر اسے پڑھکر درندوں کے درمیان سو جائے گا تو انشاء اللہ نقصان نہیں پہنچا سکیں گے اس اسم کے ذکر کے بعد تین بار یہ دعا پڑھے

یَا حَفِیظُ اِحْفَظْنِیْ

(۳) جو ہر روز سولہ بار پڑھے گا انشاء اللہ ہر طرح سے نڈر رہے گا۔

(۴) جو کسی شہر یا گاؤں میں جا کر غیب سے رزق چاہے مغرب کے بعد اکتالیس بار یَا حَافِظُ یَا حَفِیظُ یَا رَقِیبُ یَا مُجِیبُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ قبلہ کو ہاتھ کر کے پڑھے انشاء اللہ غیب سے روزی پائے گا۔

(۵) جو کسی بیمار پر چالیس ہفتہ تک ستر ستر بار روز پڑھ کر دم کرے گا انشاء اللہ تندرست ہو جائے گا۔

(۶) اس کو پڑھنے اور اپنے پاس لکھ کر رکھنے والا ڈوبنے، جلنے، دیو، پری اور بدنظر سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۴۰) المقیت جل جلالہ

ترجمہ: قوت دینے والا

عدد: ۵۵۰

### خواص

(۱) جو کوئی خالی آبخورے میں سات مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کرے گا اور اس میں خود پانی پئے یا کسی دوسرے کو پلائے یا سونگھے گا تو انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا یہ عمل سفر میں امن لئے بھی مفید ہے خاص طور پر جب اس کے ساتھ سورہ لایلف قریش ملا کر صبح وشام پڑھی جائے۔

(۲) جسکی آنکھ سرخ ہو اور درد کرتی ہو وہ دس بار پڑھ کر دم کرے۔

(۳) جو کسی کو غریب دیکھے یا خود اسکو غریبی پیش آئے یا کوئی لڑکا بدخوئی کرے یا بہت روئے سات بار خالی آبخورے پر پڑھ کر دم کرے اور اس میں پانی ڈال کر خود پئے یا دوسرے کو پلائے انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

(۴) اگر روزہ دار کو ہلاکت کا خوف ہو تو سو بار پھول پر پڑھ کر اسے سونگھے انشاء اللہ قوت پائے گا اور ہر روز روزہ رکھ سکے گا۔

(۵) جو اس اسم کو اسم "اَلْقَائِمُ" کے ساتھ ملا کر ہر نماز کے بعد سات بار پڑھے گا امراضِ سوداویہ سے انشاء اللہ شفاء پائے گا۔

(۶) جو ہر روز سات بار پانی پر دم کر کے پئے گا انشاء اللہ غیب سے روزی پائے گا اور کبھی بھوکا نہ رہے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الْحَسِیْبُ (۴۱) جل جلالہ

ترجمہ: سب کے لئے کفایت کرنے والا

عدد: ۸۰

## خواص

(۱) جو کوئی چور یا حاسد یا ہمسایہ یا دشمن یا چشم زخم یا بدنظر سے ڈرتا ہو ایک ہفتہ تک صبح (طلوع سے پہلے) اور شام (غروب سے پہلے) ستر بار حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَسِیْبُ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے ہفتہ گزرنے سے پہلے امن عطاء فرمائے گا اور انشاء اللہ تمام کام درست ہو جائیں گے پڑھائی کا آغاز جمعرات کے دن سے کرے۔

(۲) جو روزانہ حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَسِیْبُ پڑھے گا انشاء اللہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو ستر بار پڑھے گا انشاء اللہ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

(۴) اگر کوئی مشکل پیش آئے تو ایک ہفتہ تک روزانہ صبح وشام ایک سو پینتالیس (۱۴۵) بار پڑھے انشاء اللہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

(۵) اگر کسی سے حساب میں تشدد کا اندیشہ ہو یا کسی بھائی برادری سے کسی معاملہ میں خوف ہو تو سات روز تک طلوع آفتاب اور غروب آفتاب سے پہلے بیس بار پڑھ لیا کرے۔

(۶) الحسیب میں اسم اعظم کی طرف اشارہ ہے (واللہ اعلم)



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الْجَلِیْلُ (۴۲) جل جلالہ

ترجمہ: بڑی شان والا

عدد: ۷۳

## خواص

(۱) جو کوئی اس اسم کو تہتر (۷۳) بار پڑھا کرے انشاء اللہ صاحب وقار ہو۔

(۲) جو دس بار اپنے اسباب پر پڑھے چوری سے محفوظ وسلامت رہے۔

(۳) جو بکثرت اسکا ورد رکھے گا اور مشک وزعفران سے لکھ کر پے گا اور اپنے پاس رکھے گا اللہ تعالیٰ اسکو انشاء اللہ عزت وعظمت اور قدر ومنزلت عطاء فرمائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۴۳) الکریم جل جلالہ

ترجمہ: بہت کرم کرنے والا

عدد: ۲۷۰

### خواص

(۱) جو شخص روزانہ سوتے وقت یا الکریم پڑھتے پڑھتے سو جایا کرے اللہ تعالیٰ اس کو علماء وصلحاء میں عزت نصیب فرمائیں گے اور غیب سے روزی عطاء فرمائیں گے۔

(۲) جو شخص اَلْکَرِیْمُ ذُوالطَّوْلِ الْوَھَّابُ کو کثرت سے پڑھے اس کے اسباب واحوال میں برکت ظاہر ہوگی۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۴۴) الرقیب جل جلالہ

ترجمہ: بڑا نگہبان

عدد: ۳۱۲

### خواص

(۱) اس کا ذکر کرنے سے مال وعیال محفوظ رہتے ہیں

(۲) اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو بکثرت اس کا ورد کرنے سے انشاء اللہ واپس مل جاتی ہے۔

(۳) اگر اسقاط حمل کا خطرہ ہو تو حاملہ عورت پر سات مرتبہ پڑھنا مفید ہے

(۴) سفر میں جاتے وقت اپنی اہل واولاد میں سے جس پر کوئی خطرہ یا فکر ہو اس کی گردن پر ہاتھ رکھ کر سات بار پڑھے انشاء اللہ وہ مامون رہے گا۔

(۵) جو کوئی اس اسم کو سات بار یا ستر بار اپنی بیوی، فرزند یا مال پر پڑھ کر دم کرے جنات اور تمام دشمنوں اور آفتوں سے انشاء اللہ محفوظ رہیں اور اس کا رعب بھی بڑھ جائے گا۔

(۶) جو کوئی پھوڑے پھنسی پر تین بار پڑھ کر پھونک دے انشاء اللہ شفاء حاصل ہوگی

(۷) جو کوئی اپنا مال اسباب گاڑی وغیرہ کہیں چھوڑتے وقت اس اسم کو پڑھ لے تو انشاء اللہ چوری سے حفاظت رہے گی مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۴۵) المُجِیْبُ جل جلالہ

ترجمہ: دعائیں سننے اور قبول کرنے والا

عدد: ۵۵

### خواص

(۱) جو کوئی کثرت سے یا مجیب پڑھا کرے انشاء اللہ اس کی دعائیں بارگاہ الٰہی میں قبول ہونے لگیں گی جو اپنے پاس لکھ کر رکھے گا اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے گا۔

(۲) جو کوئی دردسر کے لئے تین بار پڑھ کر دم کرے گا انشاء اللہ دردسر دور ہوگا۔

(۳) جو طلوع شمس کے وقت پچپن بار پڑھنے کا معمول بنائے گا انشاء اللہ مستجاب الدعوات ہوگا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۴۶) الوَاسِعُ جل جلالہ

ترجمہ: وسعت والا

عدد: ۱۳۷

### خواص

(۱) جو اس کا بکثرت ذکر کرے گا اسے غناء ظاہری اور باطنی نصیب ہوگا۔ نیز اسے عزت، حوصلہ، بردباری، وسعت قلبی، اور دل کی صفائی نصیب ہوگی اور اللہ تعالیٰ اس کے لئے معاملات میں کشادگی پیدا فرمائے گا۔

(۲) جو کوئی اس اسم کو پڑھتا ہے ملائکہ نازل ہوتے ہیں

(۳) جو اس اسم کو پڑھنے کا معمول بنالے اسے انشاء اللہ روزی ملے گی اور مفلس نہیں ہوگا۔

(۴) جس کو بچھو کاٹ لے وہ ستر بار پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ زہر اثر نہ کرے گا

(۵) جو کشائش کے واسطے جتنا ورد بڑھائے گا اتنا مالدار ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۴۷) اَلْحَکِیْمُ جل جلالہ

ترجمہ: بڑی حکمتوں والا

عدد: ۷۸

## خواص

(۱) جو کوئی کثرت سے یاحکیم پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اس پر انشاء اللہ علم وحکمت کے دروازے کھول دیں گے جس کسی کا کوئی کام پورا نہ ہوتا ہو تو وہ پابندی سے اس اسم کو پڑھا کرے انشاء اللہ کام پورا ہو جائے گا۔

(۲) جو ظہر کے بعد نوے بار پڑھ لیا کرے تمام مخلوق میں سرخرور ہے گا۔

(۳) جو اس کو بہتر بار پڑھا کرے انشاء اللہ اسے کوئی کوئی مشکل پیش نہ آئے اور سب حاجتیں برآئیں۔

(۴) جو کوئی اسکا بکثرت ورد رکھے گا علم وحکمت کے چشمے اس کی زبان سے پھوٹیں گے اور وہ لطیف اشارات اور معانی کے اسرار کو بھی سمجھ لے گا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۴۸) اَلْوَدُوْدُ جل جلالہ

ترجمہ: بڑا محبت کرنے والا

عدد: ۲۰

## خواص

(۱) جو کوئی ایک ہزار مرتبہ یَـا وَدُوْدُ پڑھکر کھانے پر دم کرے گا اور بیوی کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھائے گا تو انشاء اللہ میاں بیوی کا جھگڑا ختم ہو جائے گا اور باہمی محبت پیدا ہو جائے گی۔

(۲) جس کا بیٹا برائیوں میں مبتلا ہو وہ جمعہ کے بعد ایک ہزار ایک بار معطر ولطیف شیرینی پر پڑھ کر دم کرے اور روبقبلہ ہو کر دو رکعت نماز ادا کرے اور وہ شیرینی اس کو کھلائے انشاء اللہ صالح ہو جائے گا۔

(۳) اسکا ورد تسخیر کے لئے بھی مفید ہے

(۴) جو شخص کسی پریشانی میں پڑ جائے وہ دو رکعت نماز پڑھ کر ان الفاظ میں دعا کرے انشاء اللہ پریشانی دور ہو جائے گی۔

اَللّٰھُمَّ یَا وَدُوْدُ (تین بار) یَا ذَالْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا مُبْدِیُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالٌ لِّمَایُرِیْدُ اَسْئَلُکَ بِنُوْرِ وَجْھِکَ الَّذِیْ مَلَأَ اَرْکَانَ عَرْشِکَ وَبِقُدْرَتِکَ الَّتِیْ قَدَرْتَ بِھَا عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِکَ وَبِرَحْمَتِکَ الَّتِیْ وَسِعَتْ کُلَّ شَیْءٍ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ (آخری جملہ تین بار)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۴۹) المجیدُ جل جلالہ

ترجمہ: بڑا بزرگ

عدد: ۵۷

### خواص

(۱) جو کوئی کسی موذی مرض مثلاً برص، آتشک، جذام وغیرہ میں گرفتار ہو وہ چاند کی ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ کو روزے رکھے اور افطار کے بعد بکثرت اس اسم کو پڑھا کرے اور پانی پر دم کر کے پئے انشاء اللہ وہ مرض دور ہو جائے گا۔

(۲) بیس دن تک روزہ رکھ کر افطار کے وقت ستاون بار اس اسم کا پڑھنا موذی امراض کے لئے مفید ہے۔

(۳) جس کو اپنے ساتھیوں میں عزت و حرمت نہ ہو ہر صبح کو ننانوے بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونکے عزت و حرمت حاصل ہو گی۔

(۴) جو گرمیوں میں اس اسم کو پڑھے گا تشنگی سے مامون رہے گا۔

(۵) جو اس اسم پر مداومت کرے گا بزرگ ہو گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۵۰) الباعثُ جل جلالہ

ترجمہ: مردوں کو زندہ کرنے والا

عدد: ۵۷۳

### خواص

(۱) جو کوئی روزانہ سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر ایک سو مرتبہ یا باعث پڑھا کرے انشاء اللہ اس کا دل علم و حکمت سے زندہ ہو جائے گا۔

(۲) جو سو بار روزانہ پڑھنے کا معمول بنائے گا اس سے انشاء اللہ نیکیاں سرزد ہوں گی اور برائیوں سے بچا رہے گا۔

(۳) جو کوئی سات بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونکے اور حاکم کے روبرو جائے حاکم مہربان ہو گا۔

(۴) جو اسکا بکثرت ورد رکھے گا خوف الٰہی اس پر غالب رہے گا۔

بسم الله الرحمن الرحيم

# الشّهيدُ (۵۱) جل جلالہ

ترجمہ: حاضروناظر

عدد: ۳۱۹

## خواص

(۱) جس شخص کی بیوی یا اولاد نافرمان ہو وہ صبح کے وقت اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر اکیس مرتبہ یا شہید پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ فرمانبردار ہو جائے گی۔

(۲) بعض علماء کے نزدیک اکیس (۲۱) کی بجائے اکتیس (۳۱) بار پڑھنا مفید ہے۔

(۳) جو اس اسم پر پابندی رکھے گا اسے انشاء اللہ گناہوں سے پرہیز گاری نصیب ہوگی۔

(۴) اہل مراقبہ اور شہادت کے متمنی حضرات کے لئے یہ اسم بہت مناسب اور مفید ہے۔



بسم الله الرحمن الرحيم

# الحقُّ (۵۲) جل جلالہ

ترجمہ: برحق

عدد: ۱۰۸

## خواص

(۱) جو روزانہ ہزار بار اس کا ورد کرے اس کے اخلاق اچھے ہو جائیں گے اور اس کی طبیعت کی اصلاح ہو جائے گی۔ انشاء اللہ

(۲) جو روزانہ ایک سو بار لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے فقر سے غنا عطا فرمائیں گے اور انشاء اللہ اس کے معاملات آسان ہو جائیں گے۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو بکثرت پڑھے گا مخلوق میں عزیز ہو جائے گا۔

(۴) اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو ایک پاک چوکور کاغذ لے کر ہر کونے پر اس اسم کو لکھے اور آدھی رات کو ہتھیلی پر کاغذ رکھ کر آسمان کے نیچے کھڑا ہو جائے اور یہ اسم ایک سو نانوے بار پڑھے انشاء اللہ گمشدہ چیز مل جائے گی۔

(۵) اگر قیدی آدھی رات کو سر ننگا کر کے ایک سو آٹھ بار پڑھے تو انشاء اللہ قید سے خلاصی نصیب ہو۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۵۳) الوَکِیْلُ جل جلالہ

ترجمہ: بڑا کارساز

عدد: ۶۶

### خواص

(۱) جو کوئی کسی بھی آسمانی آفت کے خوف کے وقت بکثرت یَا وَکِیْلُ کا ورد کرے گا اور اس اسم کو اپنا وکیل بنالے گا وہ انشاء اللہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

(۲) جو کوئی ہر روز عصر کے وقت سات بار پڑھے گا، پناہ میں رہے گا۔

(۳) جو برے کاموں سے نہ بچ سکے دس بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور لکھ کر پانی میں پیے انشاء اللہ برے کام سے نجات ہوگی۔

(۴) جو اسے بہت پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کے کاموں کا ذمہ دار ہوگا اور اس کو اس کی خواہشوں کے حوالے نہیں فرمائے گا۔

(۵) جو کوئی اس اسم کو ایک سو چھیانوے بار ہر روز پڑھ لے ظالم کے ظلم سے انشاء اللہ بچا رہے گا اور کسی سے نہیں ڈرے گا۔

(۶) یہ اسم 'اسم اعظم' کے مطابق ہے۔

(۷) ہر حاجت کے لئے اس کی کثرت مفید ہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۵۴) القَوِیُّ جل جلالہ

ترجمہ: بڑی طاقت وقوت والا

عدد: ۱۱۶

### خواص

(۱) اگر اسے کم ہمت پڑھے باہمت ہوجائے۔ اگر کمزور پڑھے زور آور ہو۔ اگر مظلوم اپنے ظالم کو مغلوب کرنے کے لئے پڑھے تو انشاء اللہ وہ مغلوب ہوجائے گا۔

(۲) ظالم کی ہلاکت یا اس کے شر سے حفاظت کے لئے ایک ہزار بار پڑھنا بہت مفید ہے۔

(۳) جس کا رزق تنگ ہو وہ ہزار بار پڑھے اور اس کے ساتھ اس آیت کا ورد کرے۔ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۔ انشاء اللہ اس کے ساتھ لطف وکرم کا معاملہ ہوگا اور خیر کا دروازہ اس کے لئے کھول دیا جائے گا۔

(۴) جو اس اسم کو بکثرت پڑھے گا۔ انشاء اللہ صاحب قوت ہوگا اور جلد بڑے منصب تک پہنچے گا۔

(۵) جس کا دشمن طاقتور ہو اور یہ اس کو دفع کرنے سے عاجز ہو تو تھوڑا سا خمیری آٹا لے کر اس کی ایک ہزار ایک سو چنے کے برابر یا اس سے بھی چھوٹی گولیاں بنالے پھر ایک ایک گولی پر یاقوی پڑھ کر دشمن کے دفع کی نیت سے مرغ کے آگے ڈالے یہاں تک کہ سب اسی طرح ختم کردے اللہ

تعالیٰ اس کے دشمن کو انشاء اللہ مغلوب و مقہور کردے گا۔ بے محل اور ناحق یہ عمل نہ کرے ورنہ اپنا نقصان ہوگا۔

(۶) اگر جمعہ کی دوسری ساعت میں یہ اسم بہت پڑھے گا تو نسیان جاتا رہے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اَلْمَتِیْنُ (۵۵) جل جلالہ

ترجمہ: شدید قوت والا

عدد: ۵۰۰

## خواص

(۱) جس عورت کے دودھ نہ ہو اس کو اَلْمَتِیْنُ کاغذ پر لکھ کر دھو کر پلائیں انشاء اللہ خوب دودھ ہوگا۔

(۲) جس بچے کا دودھ چھڑایا گیا ہو اور وہ صبر نہ کرتا ہو۔ اسے بھی دس بار لکھ کر پلایا جائے انشاء اللہ صبر کرے گا۔

(۳) جو کوئی ملکی منصب چاہتا ہو۔ وہ اتوار کے دن اوّل ساعت میں اس نیت سے تین سو ساٹھ بار پڑھے انشاء اللہ وہ منصب پالے گا۔

(۴) جو اس کا بکثرت ورد کرے گا۔ اس کی سخت مشکل آسان ہوجائے گی اور انشاء اللہ حاجات پوری ہوں گی۔

(۵) جو کوئی فاسق و فاجر لڑکے یا لڑکی پر دس بار اَلْقَوِیُّ الْمَتِیْنُ پڑھے گا تو اس کی اصلاح ہوجائے گی اور انشاء اللہ وہ غلطی سے باز رہے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۵۶) اَلْوَلِیُّ جل جلالہ

ترجمہ: مددگار اور حمایتی

عدد: ۴۶

### خواص

(۱) جو بکثرت پڑھے گا، محبوب ہو جائے گا اور اسے ولایت عظمیٰ کا مقام نصیب ہوگا اور اس پر اشیاء کے حقائق کھول دیئے جائیں گے۔

(۲) جس کو کوئی مشکل پیش آئے وہ شب جمعہ میں ہزار بار پڑھے۔ انشاء اللہ مشکل دور ہو جائے گی اور وہ اولیاء اللہ میں شامل کیا جائے گا۔

(۳) اگر بیوی کے سامنے جانے کے وقت اس اسم کو پڑھے گا تو دونوں ایک دوسرے کے لئے کارآمد بن جائیں گے۔

(۴) جو شخص اپنی بیوی کی عادتوں اور خصلتوں سے خوش نہ ہو۔ وہ جب اس کے سامنے جائے اس اسم کو پڑھا کرے۔ انشاء اللہ نیک خصلت ہو جائے گی۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۵۷) اَلْحَمِیْدُ جل جلالہ

ترجمہ: لائق تعریف

عدد: ۶۲

### خواص

(۱) جو شخص ۴۵ دن تک متواتر ۹۳ مرتبہ تنہائی میں یاحمید پڑھا کرے گا اس کی تمام بری خصلتیں اور عادتیں انشاء اللہ دور ہو جائیں گی۔

(۲) جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے گا پسندیدہ افعال ہوگا۔

(۳) جو فحش اور بری باتیں کرنے کا عادی ہو اور اس سے نہ بچ سکے وہ پیالہ پر اَلْحَمِیْدُ لکھے پھر نوے بار پڑھ کر دم کرے اور ہمیشہ اس پیالہ میں پانی پیا کرے انشاء اللہ فحش گوئی سے امان پائے گا۔

(۴) اگر کوئی گونگا اس اسم کو گھول کر پئے زبان سے صاف باتیں کرے۔

(۵) جو فجر کے بعد ننانوے بار پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے چہرے پر پھیر لیا کرے۔ اللہ تعالیٰ اسے عزت، نصرت اور انشاء اللہ چہرے کا نور عطاء فرمائے گا۔

(۶) جو فرض نماز کے بعد سو بار پڑھنے کا معمول بنا لے انشاء اللہ صالحین میں سے ہو جائے گا۔

(۷) جو فجر اور مغرب کے بعد چھیاسٹھ بار پڑھنے کا معمول بنا لے اسے انشاء اللہ اقوال و افعال حمیدہ حاصل ہوں گے۔

(۸) جو سورہ فاتحہ کے بعد یہ اسم لکھ کر کسی مریض کو پلا دے انشاء اللہ اسے شفاء ملے گی۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۵۸) اَلْمُحْصِیْ جل جلالہ

ترجمہ: اپنے علم اور شمار میں رکھنے والا

عدد: ۱۴۸

## خواص

(۱) جو شب جمعہ میں ایک ہزار بار پڑھے اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے حساب وعقاب سے نجات عطاء فرمادے گا۔

(۲) جو روٹی کے دس ٹکڑے لے کر ہر ٹکڑے پر بیس بار پڑھ کر کھائے گا۔اللہ تعالیٰ اس کے لئے مخلوق کو مسخر فرمادیں گے۔

(۳) جو اس کا بکثرت ذکر کرے گا۔اسے مراقبہ نصیب ہوگا اور اگر اسے اللہ تعالیٰ کے نام اَلْمُحِیْطُ کے ساتھ ملا کر پڑھا جائے تو اسے بے شمار علوم عطاء کئے جائیں گے۔

(۴) جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھا کرے انشاء اللہ گناہ سے بچا رہے۔

(۵) جو کوئی دس بار پڑھا کرے اللہ تعالیٰ کی حفاظت اور پناہ میں رہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۵۹) اَلْمُبْدِئُ جل جلالہ

ترجمہ: پہلی بار پیدا کرنے والا

عدد: ۵۶

## خواص

(۱) جو کوئی اس اسم کا وِرد رکھے جو کچھ اس کی زبان پر جاری ہو انشاء اللہ بصدق وصواب ہو۔

(۲) جس کی بیوی کو حمل ہو اور وہ اسقاط حمل سے ڈرتا ہو سحر کے وقت نوے بار پڑھ کر شہادت کی انگلی بیوی کے پیٹ کے گرد یا شکم پر پھرا دے حمل انشاء اللہ ساقط نہ ہو گا۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے افعال نیک اس سے سرزد ہوں' گناہوں سے بچا رہے۔

(۴) جس شخص کا مال چوری ہو گیا ہو وہ اس اسم کو پڑھے انشاء اللہ مال مل جائے گا اور جو کوئی اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ حق تعالیٰ شانہ اسے تمام بلیات سے نجات دے گا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۶۰) اَلْمُعِیْدُ جل جلالہ

ترجمہ: دوبارہ زندہ کرنے والا

عدد: ۱۲۴

## خواص

(۱) گمشدہ شخص کو واپس بلانے کے لئے جب گھر کے تمام آدمی سو جائیں تو گھر کے چاروں کونوں میں ستر ستر مرتبہ یَا مُعِیْدُ پڑھے انشاء اللہ سات روز میں واپس آ جائے گا یا پتہ چل جائے گا۔

(۲) جو کوئی کسی معاملے میں متحیر ہو وہ ایک ہزار پڑھے خلجان دور ہو جائے گا اور انشاء اللہ درست سمت کی طرف رہنمائی ہو گی۔

(۳) اگر کوئی بات یا چیز بھول گئی ہو تو یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ کا وِرد کرنے سے انشاء اللہ یاد آ جاتی ہے اور اس کے پڑھنے سے مخفی امور کی طرف بھی رہنمائی ہوتی ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۶۱) اَلْمُحْیِیُ جل جلالہ

ترجمہ: زندگی دینے والا

عدد: ۵۸

### خواص

(۱) جو ہزار بار پڑھنے کا معمول بنائے گا۔ انشاء اللہ اس کا دل زندہ ہو جائے گا اور بدن میں تقویت پیدا ہو گی۔

(۲) جو شخص بیمار ہو وہ بکثرت 'اَلْمُحْیِیُ' کا ورد رکھے یا کسی دوسرے بیمار پر دم کر دے تو انشاء اللہ صحت یاب ہو جائے گا۔

(۳) جو شخص نواسی بار المحیی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے وہ ہر طرح کی قید و بند سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

(۴) جو کوئی درد یا ریح یا کسی عضو کے ضائع ہونے سے خائف ہو اسم المحیی سات بار پڑھے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

(۵) جو ہفت اندام کے درد کو دور کرنے کے لئے سات روز تک سات سات بار پڑھ کر دم کرے گا تندرست ہو جائے گا۔

(۶) جس کو کسی سے جدائی کا اندیشہ ہو یا قید کا خوف ہو اس کو بکثرت پڑھے۔

(۷) جو اس کو بکثرت پڑھے گا۔ انشاء اللہ اس کا دل نور سے منور ہو جائے گا۔

(۸) جو کسی کے قہر سے ڈرتا ہو روٹی کے ایک ٹکڑے پر ۵۸ بار یہ اسم پڑھ کر کھالے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۶۲) اَلْمُمِیْتُ جل جلالہ

ترجمہ: موت دینے والا

عدد: ۴۹

### خواص

(۱) جو کوئی یہ اسم اس قدر پڑھے کہ اس پر حال طاری ہو جائے پھر وہ ظالموں، فاسقوں میں سے کسی کی ہلاکت کی دعاء کرے تو اسی وقت ہلاک ہو جائے گا۔ اسی طرح اگر اپنے نفس امارہ کی ہلاکت (اصلاح) کی دعاء کرے تو انشاء اللہ قبول ہو گی۔

(۲) جو اس اسم کو بکثرت پڑھے گا، اس کا نفس انشاء اللہ مغلوب ہو جائے گا۔

(۳) جس کو اسراف کی عادت ہو یا اس کا نفس عبادت پر آمادہ نہ ہوتا ہو اس اسم کو بکثرت پڑھے، اس کا ایک طریقہ یہ ہے کہ سوتے وقت سینہ پر ہاتھ رکھ کر 'اَلْمُمِیْتُ' پڑھتے پڑھتے سو جائے تو انشاء اللہ اس کا نفس مطیع ہو گا۔

(۴) جو سات بار پڑھ کر دم کرے گا انشاء اللہ اس پر جادو اثر نہ کرے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (٦٣) الحی جل جلالہ

ترجمہ: ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہنے والا

عدد: ١٨

### خواص

(١) جوکوئی روزانہ تین ہزار بار اَلْحَیُّ کا ورد رکھے گا وہ انشاء اللہ کبھی بیمار نہ ہوگا۔

(٢) جوکوئی اس اسم کو چینی کے برتن پر مشک اور گلاب سے لکھ کر شیریں پانی سے دھوکر پئے یا کسی دوسرے بیمار کو پلائے انشاء اللہ شفاء کامل نصیب ہوگی۔

(٣) جوکوئی ایک ہزار بار کسی بیمار پر پڑھے گا اس کی عمر انشاء اللہ دراز ہوگی اور قوت روحانیہ اس میں زیادہ ہوگی۔

(٤) کسی سخت حاجت کے وقت جوکوئی اپنے نام کے اعداد کے موافق مع اول آخر درود شریف ایک وقت مقرر کرکے

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا اللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ

پڑھا کرے انشاء اللہ محروم نہ رہے

(٥) جوکوئی اس اسم کو ایک سو بیس دفعہ کاغذ پر لکھ کر دروازہ پر لٹکا دے اس گھر میں جتنے لوگ رہتے ہوں گے۔ انشاء اللہ برے امراض سے محفوظ رہیں گے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (٦٤) القیوم جل جلالہ

ترجمہ: سب کو قائم رکھنے سنبھالنے والا

عدد: ١٥٦

### خواص

(١) جو اس اسم کو ہر روز تنہائی میں سترہ بار پڑھے گا انشاء اللہ کند ذہنی کے مرض سے نجات پائے گا اور اس کا حافظہ قوی اور دل منور ہوجائے گا۔

(٢) جس آدمی کو نیند نہ آتی ہو وہ یہ دو آیتیں پڑھے۔

وَتَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا وَّهُمْ رُقُوْدٌ ........ فَضَرَبْنَا عَلٰى اٰذَانِهِمْ فِى الْكَهْفِ

انشاء اللہ نیند آجائے گی یہ عمل دوسرے پر بھی کیا جاسکتا ہے لیکن جو زیادہ سونے کا عادی ہو تو اس کے سر پر الٓمٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ پڑھ کر دم کیا جائے اس کی نیند بھاگ جائے گی۔

(٣) اگر کوئی چاہے کہ اس کا دل زندہ ہوجائے اور کبھی نہ مرے تو وہ ہر دن چالیس بار پڑھا کرے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

(٤) جاننا چاہیے کہ الحی القیوم یہ دونوں عظیم نام ہیں اور حضوری کیفیت رکھنے والے لوگوں کا ذکر ہیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیٹی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ وہ یہ دعاء صبح شام پڑھا کریں۔

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ اَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ کُلَّهٗ

وَلَا تَکِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَۃَ عَیْنٍ

(۵) جو شخص بکثرت اسم ''القیوم'' کا ورد رکھے انشاءاللہ لوگوں میں اسکی عزت اور ساکھ زیادہ ہو گی اور تنہائی میں بیٹھ کر ورد کرے تو انشاءاللہ خوشحال ہو جائے گا جو شخص صبح کی نماز کے بعد سے سورج نکلنے تک یا حی یا قیوم کا ورد کیا کرے انشاءاللہ اسکی سستی، کاہلی دور ہو جائے گی۔

(۶) سحر کے وقت جو کوئی بلند آواز سے اسکو پڑھے گا اسکا تصرف دلوں میں ظاہر ہو گا یعنی لوگ اسے دوست رکھیں گے جو زیادہ پڑھے گا اس کی حاجات پوری ہوں گی۔

(۷) جو اکتالیس بار روز یہ دعا پڑھے گا انشاءاللہ اس کا مردہ دل زندہ ہو جائے گا۔

یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَالَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ اَبَدًا



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۶۵) اَلْوَاجِدُ جل جلالہ

ترجمہ: ہر چیز کو پانے والا

عدد: ۱۴

## خواص

(۱) جو شخص کھانا کھاتے وقت یا واجد کا ورد رکھے غذا اس کے قلب کی طاقت وقوت اور نورانیت کا باعث ہوگی انشاءاللہ

(۲) جو تنہائی میں بکثرت اس اسم کو پڑھے گا مالدار ہوگا

(۳) جو کوئی کھانا کھانے کے وقت ہر نوالے کے ساتھ اس کو پڑھے گا وہ کھانا انشاءاللہ پیٹ میں نور ہوگا اور بیماری دور ہوگی۔

(۴) جو اس اسم کو بہت پڑھے گا اس کا دل انشاءاللہ غنی ہوگا۔

(۵) جو اس اسم کو پڑھے گا انشاءاللہ ظالم کے ظلم سے بچا رہے گا۔

(۶) جو اسے اس قدر پڑھے گا کہ اس پر حال طاری ہو جائے اپنے باطن میں ایسی معرفت پائے گا جس کا اسے پہلے مشاہدہ نہیں کیا ہوگا یہ اسم اللہ تعالیٰ کے اسم الوہاب کے مطابق ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۶۶) المَاجِدُ جل جلالہ

ترجمہ: بزرگی اور بڑائی والا

عدد: ۴۸

## خواص

(۱) جو تنہائی میں یہ اسم اس قدر پڑھے کہ بے خود ہو جائے تو انشاء اللہ اس کے قلب پر انوار الٰہیہ ظاہر ہونے لگیں گے۔

(۲) جو کوئی اس اسم کو پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے انشاء اللہ مریض شفاء پائے۔

(۳) جو دس بار شربت پر پڑھ کر پی لیا کرے گا تو انشاء اللہ بیمار نہ ہو گا۔

(۴) جو اس کو بکثرت پڑھے گا مخلوق کی آنکھ میں عزیز و بزرگ ہو گا۔

(۵) جو صبح شام چار سو بار ہمیشہ پڑھتا رہے گا وہ انشاء اللہ چوپایوں کے کلام کو سنے اور سمجھے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۶۷) الوَاحِدُ جل جلالہ

ترجمہ: ایک اکیلا

عدد: ۱۹

## خواص

(۱) جو کوئی روزانہ ایک ہزار مرتبہ الوَاحِدُ الاَحَدُ پڑھا کرے اس کے دل سے انشاء اللہ مخلوق کی محبت اور خوف جاتا رہے گا۔

(۲) جس شخص کی اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ اس کو اولاد صالح نصیب ہو گی۔ الواحد الاحد۔ اولاد نرینہ کیلئے بھی یہ عمل مفید ہے۔

(۳) جو کوئی تنہائی سے ہراساں ہو اکیلا باوضو ایک ہزار بار اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ اس کے دل سے خوف جاتا رہے گا اور اس کے لئے عجائبات ظاہر ہوں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الاحد جل جلالہ (٦٨)

ترجمہ: ایک اکیلا

عدد: ١٣

## خواص

(١) جوکوئی روزانہ ایک ہزار مرتبہ الواحد الاحد پڑھا کرے اس کے دل سے انشاءاللہ مخلوق کی محبت اور خوف جاتا رہے گا۔

(٢) جس شخص کی اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاءاللہ اس کو اولاد صالح نصیب ہوگی۔ الواحد الاحد۔ اولاد نرینہ کے لئے بھی یہ عمل مفید ہے۔

(٣) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یہ دعا پڑھتے سنا

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس شخص نے اللہ تعالیٰ سے اس اسم اعظم کے ذریعے دعا کی ہے جس کے ذریعے جب مانگا جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ عطا فرماتا ہے۔ (ابوداود، ترمذی)

(٤) جوکوئی اس اسم کو پڑھے گا انشاءاللہ ظالم کے ظلم سے بچا رہے گا۔



(٥) جوکوئی اس اسم کو نو مرتبہ پڑھ کر حاکم کے آگے جائے انشاءاللہ عزت وسرفرازی پائے گا۔

(٦) جوکوئی سانپ کے کاٹے پر ایک سو ایک بار الواحد الاحد پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ سانپ کا کاٹا ہوا مریض تندرست ہوجائے گا۔

(٧) جو تنہائی میں اسے ایک ہزار بار پڑھے گا انشاءاللہ فرشتہ خصلت ہوجائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۶۹) الصمد جل جلالہ

ترجمہ: بے نیاز

عدد: ۱۳۴

## خواص

(۱) جو کوئی سحر کے وقت سجدہ میں سر رکھ کر ایک سو پندرہ یا ایک سو پچیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا اس کو انشاء اللہ ظاہری و باطنی سچائی نصیب ہوگی اور کسی ظالم کے ہاتھ میں گرفتار نہ ہوگا۔

(۲) جو شخص باوضو اس اسم کا ورد جاری رکھے وہ انشاء اللہ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔

(۳) جو کوئی یہ اسم ایک سو چونتیس بار پڑھے آثار حمدانی ظاہر ہوں اور انشاء اللہ کبھی بھوکا نہ رہے۔

(۴) جو کوئی اس اسم کو بکثرت پڑھے اس کی مشکلیں آسان ہوں۔

(۵) جو اسے ہزار بار پڑھا کرے گا دشمن پر انشاء اللہ فتح پائے گا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۷۰) القادر جل جلالہ

ترجمہ: قدرت والا

عدد: ۳۰۵

## خواص

(۱) اگر وضو کے وقت ہر عضو کو دھوتے وقت اسم القادر پڑھتا جائے کسی ظالم کے ہاتھ انشاء اللہ گرفتار نہ ہوگا اور کوئی دشمن اس پر فتح نہ پائے گا۔

(۲) اگر مشکل پیش آئے تو اکتالیس بار پڑھے وہ کام انشاء اللہ درستی پا کر آسان ہو جائے گا۔

(۳) جو اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ جمیع آفات سے بچا رہے۔

(۴) جو شخص دو رکعت نماز پڑھ کر سو مرتبہ القادر پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دشمن کو ذلیل و رسوا فرما دے گا (اگر وہ حق پر ہوگا) اور ظاہری طاقت کے علاوہ اسے عبادت کی باطنی طاقت بھی عطا فرمائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۷۱) المُقْتَدِرُ جل جلالہ

ترجمہ: پوری قدرت والا

عدد: ۷۴۴

## خواص

(۱) جو کوئی سو کر اٹھنے کے بعد بکثرت المقتدر کا ورد کیا کرے یا کم از کم بیس مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ اس کے تمام کام آسان اور درست ہو جائیں گے۔

(۲) جو کوئی اس اسم کو پڑھا کرے انشاء اللہ اس کا دشمن مقہور ہو۔

(۳) جو اس کا روزانہ بیس مرتبہ ورد رکھے گا انشاء اللہ رحمت الٰہی میں رہے گا۔

(۴) جو اس نام کو توجہ کے ساتھ اکثر پڑھتا رہے تو انشاء اللہ اسکی غفلت دور ہو جائے گی۔

(۵) جو شخص حقیقۃً مظلوم ہو وہ مہینے کی آخری رات ایک اندھیرے کمرے میں ننگی زمین پر ننگے سر دو رکعت نماز پڑھ کر دوسری رکعت کے آخری سجدے میں اللہ تعالیٰ کے نام المقتدر، الشدید، القوی، القاھر پڑھ کر ظالم کے خلاف دعاء کرے انشاء اللہ قبول ہوگی۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۷۲) المُقَدِّمُ جل جلالہ

ترجمہ: آگے کرنے والا

عدد: ۱۸۴

## خواص

(۱) جو شخص جنگ کے وقت المقدم کثرت سے پڑھتا رہے گا اللہ تعالیٰ اسے پیش قدمی کی قوت عطا فرمائے گا اور انشاء اللہ دشمنوں سے محفوظ رکھے گا زخم و رنج نہیں پہنچے گا۔

(۲) جو شخص ہر وقت یا مقدم کا وِرد رکھے گا وہ انشاء اللہ اللہ تعالیٰ کا مطیع و فرمانبردار بن جائے گا۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو کثرت سے پڑھے گا دشمن پر انشاء اللہ غالب رہے گا اور اطاعت الٰہی میں اس کا نفس فرمانبردار ہوگا۔

(۴) جو اسکو نو دفعہ شیرینی پر پڑھ کر کسی کو کھلائے گا تو انشاء اللہ وہ اس سے محبت کرے گا۔ (غلط نیت کے لئے یہ استعمال حرام ہے اور سخت نقصان دہ ہے)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۷۳) الْمُؤَخِّرُ جل جلالہ

ترجمہ: پیچھے رکھنے والا

عدد: ۸۴۶

### خواص

(۱) جو شخص کثرت سے المؤخر کا ورد رکھے گا اسے انشاء اللہ سچی توبہ نصیب ہوگی۔

(۲) جو شخص روزانہ سو مرتبہ اس اسم کو پابندی سے پڑھا کرے اسکو انشاء اللہ حق تعالیٰ کا ایسا قرب نصیب ہوگا کہ اس کے بغیر چین نہ آئے گا۔

(۳) علماء کرام فرماتے ہیں کہ اسم اَلْمُقَدِّمُ اور اَلْمُؤَخِّرُ کو ایک ساتھ پڑھتا رہے جب کوئی مشکل پیش آئے اکیس بار اس اسم کو پڑھے انشاء اللہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

(۴) جو اڑتالیس دن تک روز تین ہزار بار پڑھ لیا کرے گا انشاء اللہ جو چاہے گا پائے گا۔

(۵) جو اکتالیس بار پڑھے گا اس کا نفس انشاء اللہ مطیع ہوگا۔

(۶) جو ہر روز سو بار پڑھتا رہے گا انشاء اللہ اس کے سب کام انجام کو پہنچیں گے۔

(۷) حدیث شریف میں حضور اکرم ﷺ سے یہ دعاء منقول ہے:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ وَاَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.

(بخاری)



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۷۴) الْاَوَّلُ جل جلالہ

ترجمہ: سب سے پہلے

عدد: ۳۷

### خواص

(۱) جو کوئی مسافر ہو وہ جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ الاول پڑھے انشاء اللہ جلد بخیریت وطن واپس پہنچے گا۔

(۲) جس شخص کے لڑکا نہ ہو وہ چالیس مرتبہ روزانہ الاول پڑھا کرے انشاء اللہ اس کی مراد پوری ہوگی اور سب مشکلیں آسان ہونگی۔

(۳) جو چالیس شب جمعہ ہر شب کو بعد از نماز عشاء ہزار بار پڑھے انشاء اللہ تمام حاجتیں پوری ہوں گی۔

(۴) جو ہر روز گیارہ بار پڑھے گا تمام خلقت انشاء اللہ اس پر مہربانی کرے گی۔

(۵) جو سو بار پڑھے گا انشاء اللہ اس کی بیوی اس سے محبت کرے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۷۵) الآخِرُ جل جلالہ

ترجمہ: سب کے بعد

عدد: ۸۰۱

### خواص

(۱) جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ الآخر پڑھا کرے اس کے دل سے غیر اللہ کی محبت دور ہو جائے گی اور انشاء اللہ ساری عمر کی کوتاہیوں کا کفارہ ہو جائے گا اور خاتمہ بالخیر ہوگا اور نیک اعمال سرزد ہوں گے۔

(۲) جس کی عمر آخر کو پہنچ گئی ہو اور نیک اعمال نہ رکھتا ہو اس عمل کا ورد کرے حق تعالیٰ اس کی عاقبت انشاء اللہ بالخیر کرے گا۔

(۳) جو کوئی کسی جگہ جائے اور اس اسم کو پڑھ لے وہاں عزت اور توقیر پائے گا۔ اور جو دفع دشمن کے لئے پڑھے گا کامیاب ہوگا۔

(۴) جو عشاء کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے اس کی آخری عمر انشاء اللہ پہلی عمر سے بہتر ہوگی۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۷۶) الظَّاهِرُ جل جلالہ

ترجمہ: ظاہر اور آشکارا

عدد: ۱۱۰۶

### خواص

(۱) جو شخص نماز اشراق کے بعد پانچ سو مرتبہ اَلظَّاهِرُ کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی آنکھوں میں روشنی اور دل میں نور عطاء فرمائے گا۔ انشاء اللہ

(۲) اگر بارش وغیرہ کا خوف ہو تو بکثرت پڑھے انشاء اللہ امان پائے گا۔

(۳) اگر گھر کی دیوار پر لکھے انشاء اللہ دیوار سلامت رہے گی۔

(۴) جو سرمہ پر گیارہ بار پڑھ کر آنکھوں میں لگائے لوگ اس پر مہربانی کریں گے۔

(۵) جو جمعہ کے دن پانچ سو بار پڑھے گا اس کا باطن پر نور ہوگا اور انشاء اللہ دشمن مغلوب ہوگا۔

(۶) یہ ارباب مکاشفات کا ذکر ہے اور اسم الحمید کے مطابق ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۷۷) الباطن جل جلالہ

ترجمہ: پوشیدہ و پنہاں

عدد: ۶۲

### خواص

(۱) جو شخص روزانہ تینتیس مرتبہ یَا بَاطِنُ پڑھا کرے انشاء اللہ اس پر باطنی اسرار ظاہر ہونے لگیں گے اور اس کے قلب میں انس و محبت الٰہی پیدا ہوگی۔

(۲) جو شخص دو رکعت نماز ادا کر کے ھو الاول والآخر والظاھر والباطن وھو علی کل شیء قدیر ۱۴۵ بار پڑھا کرے انشاء اللہ اس کی تمام حاجتیں پوری ہوں گی۔

(۳) جو کوئی اس اسم کو اکتالیس بار پڑھے انشاء اللہ اس کا قلب نورانی ہو جائے گا۔

(۴) جو ہر نماز کے بعد ۳۳ بار پڑھنے کا معمول بنائے تو جو اس کو دیکھے گا محبت کرے گا۔

(۵) جو کوئی اپنے دل میں یا زبان سے تین سو ساٹھ بار اس کا ورد عشاء یا فجر صبح یا کسی بھی نماز کے بعد روزانہ کرے گا صاحب باطن اور واقف اسرار الٰہی ہوگا۔

(۶) جو کسی کو امانت سونپے یا زمین میں دفن کرے یہ اسم الباطن اس شے کے ساتھ رکھ دے کوئی اس میں خیانت نہ کر سکے گا۔



(۷) جو روز اسی بار کسی نماز کے بعد اس کو پڑھے گا واقف اسرار الٰہی ہوگا انشاء اللہ

(۸) اگر ہر روز تین بار ایک گھنٹہ تک اس کو پڑھے تو کیفیت انس نصیب ہوگی یعنی اپنے رب کی طرف سے انس پائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۷۸) الوالی جل جلالہ

ترجمہ: متولی اور متصرف

عدد: ۴۷

## خواص

(۱) جو کوئی اپنا یا کسی اور کا گھر ہر بلا اور بربادی سے بچانا چاہے تین سو بار اسم الوالی پڑھے انشاء اللہ وہ گھر محفوظ رہے گا۔

(۲) اگر کسی کو تسخیر کرنے کی نیت سے گیارہ بار پڑھے گا وہ آدمی اس کا مطیع ومنقاد ہوگا۔ انشاء اللہ

(۳) بالکل نئے اور کورے آبخورے پر اگر الوالی لکھ کر پڑھ کر اس میں پانی بھر کر گھر کے در و دیوار پر چھڑکے تو وہ گھر انشاء اللہ بارش اور دیگر آفات سے محفوظ رہے گا۔

(۴) جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے مخلوق میں انشاء اللہ ذی مرتبہ ہووے گا۔

(۵) جو شخص کثرت سے الوالی کا ورد رکھے گا وہ انشاء اللہ ناگہانی آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

(۶) اسے کثرت سے پڑھنا بجلی کی کڑک سے حفاظت کے لئے مفید ہے۔

(۷) اس اسم کا ذکر ان لوگوں کیلئے بہت مفید ہے جو کچھ لوگوں کے ذمہ دار ہوں مثلاً حاکم، افسر، شیخ وغیرہم۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# (۷۹) المتعال جل جلالہ

ترجمہ: سب سے بلند و برتر

عدد: ۵۵۱

## خواص

(۱) جو شخص کثرت سے اَلْمُتَعَالِی کا ورد رکھے انشاء اللہ اسکی تمام مشکلات رفع ہوں گی اور جو عورت حالت حیض میں کثرت سے اس اسم کا ورد رکھے انشاء اللہ اسکی تکلیف رفع ہوگی۔

(۲) جو بدفعل عورت ایام کی حالت میں اس اسم کو بہت پڑھے گی تو وہ اپنی بدفعلی سے نجات پائے گی۔

(۳) جو شخص اتوار کی رات غسل کرکے آسمان کی طرف منہ کرکے اس کو تین بار پڑھ کر جو دعا مانگے انشاء اللہ قبول ہوگی۔

(۴) اس کے بکثرت ذکر سے رفعت اور ترقی حاصل ہوتی ہے۔

(۵) جو حاکم کے پاس جاتے وقت یہ اسم پڑھ لے اسے حجت اور غلبہ نصیب ہوگا۔ انشاء اللہ

(۶) دشمن کی ہلاکت کے لئے سات دن تک روزانہ ایک ہزار بار پڑھنا مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (۸۰) اَلْبَرُّ جل جلالہ

ترجمہ: نہایت احسان کرنے والا

عدد: ۲۰۲

## خواص

(۱) جو کوئی شراب خوری یا زنا کاری جیسی بیماریوں میں گرفتار ہو وہ روزانہ سات بار یہ اسم پڑھے انشاء اللہ اس کا دل گناہوں سے ہٹ جائے گا۔

(۲) جو اسکو ہوا وغیرہ کی آفتوں کے ڈر سے پڑھے انشاء اللہ امن میں رہے گا۔

(۳) جو شخص حب دنیا میں مبتلا ہو اس اسم کو بکثرت پڑھنے سے انشاء اللہ دنیا اس کے دل سے جاتی رہے گی۔

(۴) جو کوئی ایک سانس میں سات بار اپنے لڑکے پر پڑھ کر اسے اللہ تعالیٰ کے سپرد کرے گا وہ بچہ انشاء اللہ بلوغ تک تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

(۵) جو کوئی اس اسم کو پڑھے گا عزیز خلائق ہوگا۔ انشاء اللہ

(۶) یہ اسم خشکی اور سمندر کے مسافر کے لئے امان ہے۔

(۷) جو اپنے بچے کے سر کے درمیان پر پندرہ بار پڑھ کر یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ بِبَرَکَۃِ ھٰذَ الْاِسْمِ رَبِّہٖ لَایَتِیْماً وَلَالَئِیْماً



تو انشاء اللہ یہ دعاء قبول ہوگی اور بچہ نہ یتیم ہوگا اور نہ لئیم۔

(۸) گناہ کبیرہ کا مرتکب اگر سات سو بار پڑھے تو انشاء اللہ گناہوں سے توبہ کی توفیق پائے گا۔

(۹) اگر اس کے ساتھ اسم الرحیم ملا کر یا بر یا رحیم پڑھا جائے تو یہ قبولیت کے زیادہ قریب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۸۱) التواب جل جلالہ

ترجمہ: بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا

عدد: ۴۰۹

### خواص

(۱) جو کوئی نماز چاشت کے بعد تین سو ساٹھ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا انشاء اللہ اسے سچی توبہ نصیب ہوگی اور جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھا کرے گا انشاء اللہ اس کے تمام کام آسان ہوں گے اور نفس کو طاعت میں خوشی ہوگی۔

(۲) اگر کسی ظالم پر دس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے تو انشاء اللہ اس سے خلاصی نصیب ہوگی۔

(۳) جو کوئی چاشت کی نماز کے بعد **اللّٰھم اغفرلی وتب علی انک انت التواب الرحیم** پڑھے اس کے گناہ انشاء اللہ بخشے جائیں گے۔

(۴) جو اکتالیس دن تک آٹھ سو بار پڑھے گا انشاء اللہ ظاہر و باطن کی نعمت سے غنی ہوگا۔

(۵) جو کوئی اس اسم کو لکھے اور بارش کے پانی سے دھو کر شراب کے عادی کو پلائے تو اسکی عادت چھوٹ جائے گی اور وہ انشاء اللہ تائب ہو جائے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۸۲) المنتقم جل جلالہ

ترجمہ: بدلہ لینے والا

عدد: ۶۳۰

### خواص

(۱) جو شخص حق پر ہو اور دشمن سے بدلہ لینے کی اس میں قدرت نہ ہو تین جمعہ تک بکثرت **یا منتقم** پڑھے اللہ تعالیٰ اس سے خود انشاء اللہ انتقام لے لیں گے۔

(۲) جو کوئی آدھی رات کو کسی نیت سے پڑھے گا وہ کام انشاء اللہ سرانجام پائے گا۔

(۳) جو کوئی عشاء یا فجر کے بعد چالیس دن تک روزانہ ایک ہزار ایک بار **یاقہار یا مذل یا منتقم** پڑھے گا انشاء اللہ ظالم ہلاک ہوگا

(۴) جو اس اسم کو بکثرت پڑھے گا انشاء اللہ اسکی آنکھ ہرگز نہیں دکھے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۸۳) الغفور جل جلالہ

ترجمہ: بہت زیادہ معاف کرنے والا

عدد: ۱۵۶

### خواص

(۱) جو شخص کثرت سے الغفور پڑھا کرے انشاء اللہ اس کے گناہوں کو اللہ تعالیٰ معاف فرمادے گا اور اچھے اعمال اس کے ہاں محبوب ہو جائیں گے۔

(۲) جو تین ہفتہ تک اس اسم کا ورد رکھے گا سب دشمن اس کے دوست بن جائیں گے اور لوگوں میں معزز ہوگا۔

(۳) جو کوئی کسی شخص سے ڈرتا ہو اس اسم کو بہت پڑھے انشاء اللہ نڈر ہوگا۔

(۴) اگر اس اسم کے ساتھ اسم الغفور بھی ملا لیا جائے تو یہ قبولیت کے زیادہ قریب ہوگا۔

(۵) جو اسے ایک سو چھپن بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے خوف سے امن عطاء فرمائے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## (۸۴) الرؤف جل جلالہ

ترجمہ: مہربان

عدد: ۲۸۶

### خواص

(۱) جو کسی مظلوم کو ظالم کے ہاتھ سے چھڑانا چاہے یا رؤف دس بار پڑھے وہ ظالم اسکی شفاعت قبول کرے گا۔

(۲) جو کوئی اسے بکثرت پڑھے گا ظالم کا دل اس پر مہربان ہوگا اور سب لوگ اس کو دوست رکھیں گے اور انشاء اللہ اس پر مہربان ہوں گے۔

(۳) جو شخص دس مرتبہ درود شریف اور دس مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا تو انشاء اللہ اس کا غصہ رفع ہو جائے گا، دوسرے غضب ناک شخص پر دم کرے تو اس کا غصہ بھی دور ہو جائے گا۔

